دعوتِ عمل بالکتاب والسنۃ کی تائید میں

محدث شام علامہ محمد ناصر الدین البانی رحمہ اللہ

کے تین گراں قدر رسالے

# حجیّتِ حدیث

تالیف

علامہ محمد ناصر الدین البانی رحمہ اللہ

ترجمہ

مولانا عبدالوہاب حجازی حفظہ اللہ

مولانا بدر الزماں نیپالی حفظہ اللہ

نظر ثانی

(حافظ) عبدالخبیر اویسی

تخریج

مولانا عبدالصمد ریالوی حفظہ اللہ

ناشر

مکتبہ محمدیہ قذافی سٹریٹ الفضل مارکیٹ اردو بازار لاہور

Mob.: 0300-4826023

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | | حجیت حدیث |
| باہتمام | --------------- | عبدالرحمان عابد |
| کمپوزنگ | --------------- | نعمت اللہ تبسم |
| طبع دوم | --------------- | مئی 2009ء |
| تعداد | --------------- | 1100 |
| قیمت | --------------- | 140/- |

اسٹاکسٹ

مکتبہ اہل حدیث امین پور بازار فیصل آباد
041-2629292,2624007

اسلامی کتب خانہ ڈاک خانہ بازار چیچاوطنی ضلع ساہیوال
0346-7467125,0301-4085081




E:mail;maktabah_muhammadia@yahoo.com
&maktabah_m@hotmail.com

# عرض ناشر

فتنہ انکارِ حدیث کی تاریخ کا سرسری جائزہ لینے سے واضح ہوتا ہے کہ حدیث نبوی کی حجیت واہمیت کے منکرین دو طرح کے ہیں، ایک طبقہ ان منکرین کا ہے جو کھلم کھلا حدیث کی حجیت کا انکار کرتا ہے، اور اس انکار کو اپنا مقصد قرار دیتا ہے۔ دوسرا طبقہ ان لوگوں کا ہے جو صراحۃً حدیث کی حجیت کے منکر نہیں، بلکہ اس کو زبانی طور پر قابل اعتماد تسلیم کرتے ہیں، لیکن تاویل واحتیال کی ایسی راہ اختیار کرتے ہیں کہ جس سے حدیث کی حیثیت مجروح ہوتی ہے اور لوگوں پر یہ تأثر قائم ہوتا ہے کہ سنت نبوی کو تشریعی اعتبار سے کوئی اہم مقام حاصل نہیں، بلکہ خود ساختہ اصولوں کی روشنی میں اس کی توجیہ وتاویل کی جا سکتی ہے۔ بعض احادیث کی تاویل یا انکار سے متعلق اس طبقہ کے رویہ سے اوّل الذکر گروہ کو تقویت ملتی ہے، اسلامی تاریخ کے قدیم وجدید دونوں عہد میں اس (اس طبقے) کی مثالیں موجود ہیں۔

منکرین کی پہلی قسم کا موقف چونکہ واضح ہے، اس لیے اس کی تردید بھی آسان ہے، اکثر علماء اسلام نے اس موضوع پر قابل قدر کام کیا ہے، لیکن دوسری قسم کا جواب نسبتاً مشکل اور محنت طلب ہے، کیونکہ بسا اوقات اس کے موقف کی تعیین ہی دشوار ہو جاتی ہے، جس پر جواب یا تردید کا انحصار ہوتا ہے، اس وجہ سے موضوع کی اس شق پر انہی علماء کی کوششیں کامیاب ہو سکی ہیں جو اپنی دقت رسی اور نکتہ سنجی کے لیے مشہور ہیں۔ چونکہ سنت اور علوم سنت کے تحفظ کا ذمہ خود اللہ تعالیٰ نے لیا ہے، اس لیے ہم دیکھتے ہیں کہ یہ دور بھی ایسے بالغ نظر علما سے خالی نہیں جو سنت نبوی کی مدافعت کا کام اولین فرض کی حیثیت سے انجام دیتے ہیں۔

زیر نظر کتاب محدثِ شام علامہ محمد ناصر الدین البانی رحمہ اللہ کی تصنیف ہے جن کا شمار فن حدیث کے اساطین اور سنت نبوی کے نکتہ شناسوں کی صف اول میں ہوتا ہے، میری کیا بساط کہ

ان کے مقام و مرتبہ پر روشنی ڈالوں، ان کی فنی مہارت، علم حدیث سے ان کا شغف، اس کی خدمت کے لیے ان کی عظیم قربانیاں، حب نبوی میں ڈوبا ہوا ان کا اسلوب، دفاع عن السنۃ کی راہ میں ان کا رواں اور شگفتہ قلم اور سیرت و عمل کے میدان میں محدثین کرام کی سادگی و قناعت اور فرائض و سنن کا غیر معمولی جتن، یہ ان کے نمایاں اوصاف ہیں۔

اس مجموعہ میں حجیت حدیث کے موضوع پر علامہ البانی رحمہ اللہ کے تین رسالوں کا اردو ترجمہ شامل ہے، حجیت حدیث کے اثبات اور سنت نبوی کے مقام کی تعیین و توضیح کے سلسلہ میں علامہ البانی رحمہ اللہ نے جو کچھ لکھا ہے وہ کسی تعارف و تمہید کا محتاج نہیں، لیکن چونکہ زیر نظر مجموعہ میں ان کی متعدد تحریروں کو یکجا پیش کیا جا رہا ہے، اس لیے یہ چند سطور ناگزیر تھیں۔ ناظرین اگر کوئی سقم محسوس کریں تو ضرور مطلع فرمائیں۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس مجموعہ کو مفید و مقبول بنائے اور مصنف رحمہ اللہ کو اجر جزیل سے نوازے۔

الحمدللہ مکتبۃ محمدیۃ کی طرف سے اس سے قبل بھی بہت ساری اصلاحی کتب شائع ہو چکی ہیں۔ یہ بھی اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔ امید ہے کہ قارئین اسے پسند فرمائیں گے اور مولف، مترجم، ناشر، محسن اور جملہ معاونین کو اپنی نیک دعاؤں میں یاد رکھیں گے۔

وصلی اللہ علی محمد و علی الہ و صحبہ وسلم والحمد للہ رب العلمین۔

عبدالرحمان عابد

۱۶-۰۶-۲۰۰۸

# فہرست

# مقدمۃ الکتاب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ وحدہ والصلوۃ والسلام علی عبدہ و رسولہ محمد وآلہ وصحبہ اجمعین۔ اما بعد قال اللہ تعالیٰ

یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِیْعُوا اللّٰهَ وَ اَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَ اُولِی الْاَمْرِ مِنْكُمْ فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِیْ شَیْءٍ فَرُدُّوْهُ اِلَی اللّٰهِ وَ الرَّسُوْلِ اِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ ذٰلِكَ خَیْرٌ وَّ اَحْسَنُ تَاْوِیْلًا ٥

شریعت اسلامیہ قیامت تک کے لیے نازل ہوئی ہے جو اپنے نزول سے لے کر دنیا کے ختم ہونے تک نافذ ہے۔ اس کا مرجع اور محرر کتاب اللہ اور حدیث رسول اللہ ہے اور یہی دونوں چیزیں اس کی اساس اور بنیاد ہیں۔ کتاب اللہ تو اس دین اور صراط مستقیم کا ایسا منبع اور عظیم معجزہ ہے کہ زمانہ نزول سے لے کر آج تک کوئی قوم اس کی چھوٹی سے چھوٹی آیت کا مثل بھی پیش نہیں کر سکی۔ قرآن کریم کی ہزاروں ایسی آیات ہیں کہ جو دنیا کے ہر افق پر پھیلی اور چھائی ہوئی ہیں اور احادیث مبارکہ پوری کی پوری ان آیات کی تشریح ہیں۔ لہٰذا نبی اکرم ﷺ کی زبان اطہر سے جو ارشادات وارد ہوئے وہی رشد و ہدایت ہیں جس کی اتباع قیامت تک آنے والے ہر فرد پر فرض اور لازم ہے۔

اللہ تبارک وتعالیٰ نے نبی ﷺ کو خاتم الانبیاء بنا کر مبعوث فرمایا اور آپ پر اپنی آخری کتاب یعنی قرآن حکیم کو نازل فرما کر قیامت تک آنے والے لوگوں کو اس چیز کا پابند کر دیا کہ میں نے تم میں رسول اس لیے بھیجا ہے کہ تم اس کی اطاعت و فرمانبرداری کرو' یہ میرا حکم ہے اور جس نے میرے رسول کی نافرمانی کی اور اس کے احکامات کی مخالفت کی تو وہ یاد رکھے کہ اس کی دنیا تو برباد ہوئی سو ہوئی' آخرت میں بھی اس کے لیے دردناک عذاب ہے۔ اللہ تعالیٰ نے نبی ﷺ کو ایک مستقل مطاع کی حیثیت دی ہے۔ یہ نہیں کہ جو تمہارا جی چاہے تم اس کہے پر عمل

کرو اور جو من پسند نہ کرے تو اس کو چھوڑ دو بلکہ ایمان بالرسول یہی ہے کہ پہلے آپ پر ایمان لایا جائے کہ آپ کو اللہ تعالیٰ نے ہمارا ہادی بنا کر مبعوث فرمایا ہے اور آپ کی لائی ہوئی شریعت کی تصدیق کرنا اور آپ کی مقتضائے شریعت کے مطابق ڈھل جانا ہے۔ کیوں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی اطاعت کے ساتھ ساتھ اس چیز کی نشاندہی کر دی ہے کہ وہ رسول جس کی اطاعت کو ہم نے اپنی اطاعت کے ساتھ ذکر کیا ہے تو ہم اس کی اطاعت کرنے والے کو بھی ایسے بلند مقام پر بیٹھائیں گے کہ جہاں تک اس کی عقل کی رسائی بھی نہیں ہو سکتی اور جس نے اس کی اطاعت سے انکار کیا تو اسے ایسا کوڑا (درّہ) پڑیگا کہ جس کا برداشت کرنا اس کے بس میں نہیں ہوگا اور اس کے برعکس اور اس کی دنیا بھی اتنی تنگ ہو جائے گی کہ اسے کہیں بھی سکون کا سانس لینا نصیب نہیں ہوگا، یہاں تک کہ کلی طور پر اس کے سر سے اسلام کی حفاظت اٹھالی جائے گی۔

ہر مسلمان پر نبی ﷺ کی اطاعت کا واجب ہونا مطلق ہے مقید نہیں کیوں کہ جس طرح آپ کی زندگی میں آپ کی اطاعت فرض تھی اس طرح آپ کی وفات کے بعد بھی فرض ہے اور احکام شریعت بھی آپ کی اطاعت پر دلالت کرتی ہیں۔ ان میں کسی وقت یا زمانہ، آپ کی زندگی یا وفات کی قید نہیں بلکہ مطلقاً اللہ تعالیٰ نے تمام لوگوں کو آپ کی اطاعت کا پابند کیا ہے جیسا کہ حکم ربانی ہے مَآ اٰتٰكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَمَا نَهٰكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا (الحشر:۷)

یعنی رسول جو چیز تمہیں دے وہ لے لو اور جس چیز سے تم کو منع کرے اس سے باز آ جاؤ۔

دوسرے مقام پر ارشاد ربانی ہے۔

فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِيْ شَيْءٍ فَرُدُّوْهُ اِلَى اللّٰهِ وَ الرَّسُوْلِ اِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَ الْيَوْمِ الْاٰخِرِ.

اور اگر تمہارا کسی چیز، کسی معاملہ یا کسی مسئلہ میں کسی بھی قسم کا کوئی تنازعہ کھڑا ہو جائے اگر تم کو اللہ تعالیٰ پر ایمان ہے کہ وہی تمہارا اور کل کائنات کا خالق و مالک ہے اور اس بات پر بھی تمہارا یقین ہے کہ ایک دن تمہیں اللہ تعالیٰ کے سامنے اپنی گذشتہ زندگی کے حساب و کتاب کے لیے پیش ہونا ہے۔ تو تمہیں حکم دیا جاتا ہے کہ اپنا مقدمہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی عدالت میں

پیش کرو یہی تمہیں صحیح فیصلہ سے آگاہ کریں گے۔

یہاں اللہ تعالیٰ کی طرف لوٹانے کا مطلب ہے اس کی کتاب یعنی قرآن حکیم اور رسول کی طرف لوٹانے کا مطلب یہ ہے کہ ان کی زندگی میں تو ان کی طرف رجوع کرو اور ان کی وفات کے بعد ان کی سنت کی طرف رجوع کرو۔ جیسا کہ فرمان الٰہی ہے "لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ" یعنی مسائل، مصائب اور آلام وغیرہ سے امن کے لیے اسوۂ رسول پر عمل پیرا ہو جاؤ کہ یہی کامیابی کا ضامن ہے۔ اللہ تعالیٰ کے چنے ہوئے اسوہ کو چھوڑ کر اگر کسی اور کے اسوہ پر عمل کرو گے تو پھر تمہارا شمار انہی میں ہو گا جو کہ تباہی و بربادی کا باعث ہے۔ مقصد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے رسول محض وقتی پیغام کے لیے مبعوث نہیں کیے گئے بلکہ یہ قیامت کی دیواروں تک کے لیے رسول ہیں۔ سوچنے کی بات یہ ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے نبی ﷺ کو یہ مقام عطا فرمایا ہے تو کیا آپ اپنی مرضی اور چاہت سے از خود کوئی بات گھڑ کر اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب کر سکتے ہیں؟ نہیں بلکہ ہرگز نہیں کیوں کہ اللہ تعالیٰ نے اس بات کی وضاحت اس طرح فرمائی "وما ینطق عن الھوی ان ھو الا وحی یوحیٰ" تو جب آپ ﷺ اپنی مرضی سے کوئی بات نہیں کہہ سکتے تو پھر یہی آپ کے واجب الاتباع اور واجب الاطاعت ہونے کی سب سے بڑی دلیل ہے۔ لہٰذا آپ کی اطاعت و اتباع کا مطلب معلوم کر کے اس پر عمل پیرا ہونا ہم سب پر فرض ہے۔

اگر ہم یہ کہیں کہ ہم صرف قرآن کریم پر عمل کر کے آپ کی اتباع کر رہے ہیں تو یہ غلط ہے کیوں کہ قرآن حکیم کے بے شمار احکامات و فرامین ایسے ہیں کہ جن میں واضح طور پر ہمیں معلوم نہیں ہوتا کہ ہم اس پر کس طرح عمل کریں، ان احکامات و فرامین کو جب ہم آپ کے اسوہ پر پرکھتے ہیں تو پھر ہمیں راستہ مل جاتا ہے ورنہ مذبذبین بین ذالک والا حشر ہے۔ تو جب آپ کے طریقہ قول و فعل اور فرامین سے ان مسائل کا حل ملتا ہے تو پھر کون ایسا بدنصیب ہو گا جو یہ کہے کہ ہمیں آپ کے فرامین یا آپ کی وضاحت کی ضرورت نہیں۔

نبی ﷺ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی زندگیوں کو جب ہم دیکھتے ہیں تو یہی بات سامنے آتی

ہے کہ جب ان پر قرآن کریم کی کوئی آیت تلاوت کی جاتی اور ان کو مطلب سمجھ نہ آتا تو وہ لوگ آپ ﷺ سے اپنی مشکل بیان کرتے اور آپ ﷺ ان کی مشکل کی وضاحت فرما دیتے جس سے ان کی تشفی ہو جاتی۔ پھر اس کے بعد جب اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو وفات دے دی اور صحابہ رضی اللہ عنہم کو ایسا کوئی مشکل مسئلہ پیش آجاتا تو وہ آپ ﷺ کی زندگی کے لمحات کو دیکھتے اور آپس میں مل بیٹھ کر سوچ و بچار کرتے تو کسی نہ کسی صحابی سے اس مسئلہ کا حل دریافت ہو جاتا۔
مثلاً

(۱) نبی ﷺ کی وفات کے بعد سب سے پہلا مسئلہ جو پیش آیا تو وہ آپ کی تدفین کے متعلق تھا، وقتی طور پر یہ بہت بڑا مسئلہ بن گیا اور مختلف آراء سامنے آئیں لیکن یہ مسئلہ اس وقت حل ہوا جب سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے نبی ﷺ کی حدیث پیش کی کہ اللہ تعالیٰ کا نبی جہاں فوت ہوتا ہے اس کو وہیں دفن کیا جاتا ہے۔ اس سے پہلے کوئی کہتا تھا کہ بقیع الغرقد میں دفن کیا جائے، کوئی کہیں کا مشورہ دے رہا تھا اور کوئی کسی جگہ کا۔

(۲) نبی ﷺ کی وفات کے بعد عرب کے کچھ لوگ مرتد ہو گئے اور زکوٰۃ دینے سے انکاری ہو گئے، سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اعلان فرمایا کہ اللہ کی قسم میں ہر اس شخص سے لڑوں گا جس نے نماز اور زکوٰۃ میں کوئی فرق جائز رکھا، سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اے ابوبکر تم یہ لڑائی کیسے لڑو گے جبکہ نبی ﷺ فرما چکے ہیں کہ ''مجھے اس بات کا حکم دیا گیا ہے کہ جب تک لوگ لا الہ الا اللہ کا اقرار نہ کر لیں ان سے لڑائی کا حکم دیا گیا ہے، ہاں جب وہ لا الہ الا اللہ کا اقرار کر لیں تو اس وقت ان کے اموال اور ان کی جانیں ہو گئیں اور ان کا حساب اللہ تعالیٰ پر ہے، سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے میرے بھائی عمر تم نے جو حدیث پڑھی ہے اس میں سے ایک جملہ آپ بھول گئے ہیں اور وہ جملہ یہ ہے کہ الا بحق الاسلام، یعنی اگر وہ لوگ اسلام کے حق میں کوتاہی کریں گے تو پھر نہیں یعنی پھر ان سے لڑائی لازمی ہے تو کیا زکوٰۃ اسلام کا حق نہیں؟۔ اللہ کی قسم اگر انہوں نے بکری کے ایک بچہ کی (زکوٰۃ کی) ادائیگی بھی روک لی جو کہ وہ نبی ﷺ کے دور میں کرتے تھے تو میں ان سے ضرور لڑوں گا۔ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے سمجھ لیا کہ

ابوبکر رضی اللہ عنہ حق پر ہیں اس لیے اللہ تعالیٰ نے ان کا سینہ کھول دیا ہے' چناں چہ اس کے بعد صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ سے اتفاق کرتے ہوئے مرتدین کے خلاف جنگ کی۔ تو یہاں بھی مسئلہ کا حل حدیث نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ہوا اور یہ واقعہ بھی عظمت حدیث اور اس کے واجب العمل ہونے پر بڑی دلیل ہے۔

(۳) سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا ایک اور واقعہ ہے کہ ایک دادی اپنے پوتے کی میراث کے سلسلہ میں آپ کے پاس آئی۔ آپ نے فرمایا قرآن نے تو تمہیں کچھ نہیں دیا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے فیصلہ کا مجھے علم نہیں' آپ اس وقت چلی جائیں میں اپنے ساتھی صحابہ سے معلومات لینے کے بعد آپ کے لیے کوئی فیصلہ کرسکوں گا' چناں چہ سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے معلومات لیں تو ایک صحابی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے دادی کو چھٹے حصہ کا حق دار بنایا ہے' چناں چہ آپ نے ان مائی صاحبہ کو بلا کر اس کے مطابق فیصلہ سنا دیا۔

(۴) سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے دور خلافت میں حکومتی ارکان کو مستقل طور پر یہ حکم دے رکھا تھا کہ اپنے فیصلہ جات میں ہمیشہ کتاب اللہ کو مقدم رکھیں اور جب کوئی بات کتاب اللہ میں نہ ملے تو پھر سنت رسول یعنی حدیث میں تلاش کریں۔

(۵) سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کو اپنے دور خلافت میں ایک مسئلہ پیش آیا جس کے حل کے بارہ میں آپ کو علم نہ تھا۔ واقعہ یہ ہے کہ ایک عورت کا حمل کسی شخص کی زیادتی کی وجہ سے گر گیا تھا' آپ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے پوچھا، چناں چہ سیدنا محمد بن سلمہ اور سیدنا مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہم نے بتایا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے زیادتی کرنے والے پر ایک غلام یا ایک سولونڈی کا جرمانہ کیا تھا، تو امیر المؤمنین رضی اللہ عنہ نے بھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے فیصلہ کی اتباع کرتے ہوئے اس طرح فیصلہ فرما دیا۔

(۶) سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں خاوند کی وفات کے بعد اس کی بیوی کے عدت گذارنے کا مسئلہ پیش آیا، آپ کو اس مسئلہ کا علم نہ تھا، صحابہ سے پوچھنے پر سیدنا فریعہ بن مالک رضی اللہ عنہ نے سیدنا ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کی ہمشیرہ سیدہ سنان رضی اللہ عنہا کا واقعہ سنایا، جس میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سیدہ سنان رضی اللہ عنہا کو اپنے خاوند کے گھر میں عدت گذارنے کا حکم دیا تھا۔ چناں چہ سیدنا عثمان

ذی النورین رضی اللہ عنہ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اسی حکم کے مطابق فیصلہ فرمادیا۔

(۷) اسی طرح سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ نے ولید بن عقبہ پر شراب کی حد قائم کی۔

(۸) سیدنا علی رضی اللہ عنہ کو معلوم ہوا کہ خلیفہ وقت سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ حج تمتع سے منع فرماتے ہیں تو آپ نے حج تمتع کا احرام باندھا اور فرمایا کہ کسی ایک شخص کے کہنے پر میں سنت نبوی کو خیر باد نہیں کہوں گا۔

(۹) حج تمتع ہی کے بارہ میں جب لوگوں نے سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کے سامنے سیدنا ابوبکر صدیق وسیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہما کے اقوال حج افراد کی فضیلت کے بارہ میں بطور دلیل پیش کیا تو آپ نے فرمایا کہ دیکھنا کہیں تم پر آسمان سے پتھروں کی بارش نہ ہو جائے، میں کہتا ہوں کہ ''نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا'' اور اس کے مقابلہ میں تم سیدنا ابوبکر صدیق وسیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہما کے اقوال پیش کرتے ہو۔

(۱۰) سیدنا عمران بن حصین رضی اللہ عنہ ایک دفعہ درس حدیث دے رہے تھے، تو ایک شخص نے کہا کہ قرآن کریم سے کوئی وعظ ونصیحت فرمایئے، آپ نے سخت غصہ میں فرمایا کیا تمہیں معلوم نہیں کہ حدیث مبارکہ ہی تو قرآن کریم کی تفسیر ہے، اگر حدیث مبارکہ کی کوئی اہمیت نہ ہوتی تو پھر تمہیں کیسے معلوم ہوتا کہ ظہر کی چار مغرب کی تین اور فجر کی دو رکعات ہیں اور اس کے علاوہ زکوٰۃ اور دوسرے ارکان اسلام کی تفصیل کیسے معلوم ہوتی۔

(۱۱) سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث ''**لاتمنعوا اماء الله مساجد الله**'' یعنی تم اللہ کی بندیوں (عورتوں) کو اللہ تعالیٰ کی مساجد میں آنے سے نہ روکو'' بیان فرمائی تو آپ کا ایک بیٹا کہنے لگا کہ اللہ کی قسم ہم روکیں گے، اس پر سیدنا عبداللہ رضی اللہ عنہ اپنے بیٹے پر بہت ناراض ہوئے اس کو زجر وتوبیخ کی اور فرمایا کہ تمہیں شرم نہیں آتی، میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث بیان کر رہا ہوں اور تم آگے سے اپنی رائے پر اصرار کرتے ہو کہ ہم عورتوں کو ضرور روکیں گے۔

ان کے علاوہ بھی بیسیوں ایسے مزید واقعات بیان کیے جا سکتے ہیں لیکن یہاں اصل مقصد صرف اس بات کو واضح کرنا ہے کہ جو لوگ احادیث نبوی کو اہمیت نہیں دیتے اور اس کے مقابلہ

میں امت کے لوگوں کے اقوال وآراء پیش کر کے اپنے لیے سہولت کے راستہ متعین کر لیتے ہیں اور بقول ان کے کہ قیامت کے دن فرائض کے بارہ میں پوچھ گچھ ہوگی' مثلاً جیسے نماز کی سنتیں ہیں' ایسے لوگوں کو یہ بات بھی ذہن میں رکھنی چاہیے کہ ایک مرتبہ نبی ﷺ کی ظہر کی نماز کے بعد کی دوسنتیں رہ گئی تھیں تو آپ نے عصر کے بعد یاد آنے پر ان کو ادا کیا تو پھر ایسے لوگوں کو احادیث نبویہ کو چھوڑنے یا ان پر عمل نہ کرنے کی کونسی دلیل باقی رہ جاتی ہے۔ اگر ان سنتوں کی اہمیت نہ ہوتی جیسا کہ آج کل بعض مسلمانوں کا عمل ہے کہ وہ صرف نماز کے فرائض ادا کر کے سبکدوش ہوجاتے ہیں تو کیا نبی ﷺ یا صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم یا پھر ائمہ دین، محدثین و مفسرین رحمہم اللہ کے افعال سے یہ ثابت ہے اور اگر نہیں اور حقیقتاً بھی ایسا نہیں ہے تو اب ایسے لوگوں کے پاس اپنے اس رویہ پر نظر ثانی کرنا چاہیے، کیوں کہ اللہ تعالیٰ کا فرمان سورہ نور کے اندر ہے "لوگوں کو چاہیے کہ وہ میرے رسول کے حکم کی مخالفت سے باز آجائیں کہیں ایسا نہ ہو کہ (رسول کی مخالفت کرتے ہوئے) ان پر کوئی آزمائش ومصیبت آجائے (اگر وہ اسی ڈگر پر اپنی زندگی بسر کرتے ہوئے مرگئے) تو پھر آخرت میں ان کے لیے دردناک قسم کا عذاب ہے۔ اسی مضمون کی قرآن کریم کی اس کے علاوہ مزید آیات بھی پیش کی جاسکتی ہیں۔

اسی طرح وہ لوگ بھی تدبر وفکر کریں جو نبی ﷺ کی حدیث کے مقابلہ میں کسی کی رائے یا کسی کے اجتہاد کو پیش کرتے ہیں اور خود کو اس شخص پیروکار سمجھتے ہوئے یوں گویا ہوتے ہیں کہ ہمارے لیے ہمارے امام کی تقلید لازم ہے (جبکہ اس امام یا بزرگ نے ان کو اپنی تقلید کے لیے نہیں کہا) اور ہم اپنے امام کے علاوہ کسی کی بات کو نہیں سمجھ سکتے تو ایسے لوگ بھی انکار حدیث پر عمل پیرا ہیں۔

ان سے ہٹ کر ایک گروہ ایسا بھی ہے جو یہ کہتا ہے کہ حدیث پر اعتبار نہیں کیا جاسکتا کیوں کہ آج اتنا عرصہ گذرنے کے بعد ہمیں کیا معلوم کہ احادیث کے ساتھ کیا کچھ کیا گیا ہے؟۔ اس کا جواب یہ ہے' وہ یہ بتائیں کہ قرآن حکیم میں نماز کی رکعات کی تعداد، زکوٰۃ کتنے مال پر، کتنے عرصہ بعد اور کتنے فیصد ادا کرنا ہے، کیا زندگی بھر میں ایک مرتبہ یا دس سال یا پچاس میں ایک

مرتبہ؟ اس کے علاوہ قرآن حکیم کے منزل من اللہ ہونے کی ان کے پاس کون سی دلیل ہے اگر دلیل یہی ہے کہ نبی ﷺ پر اس کا نزول ہوا اور ہم تک اس کے پہنچانے کا آپ ہی ذریعہ ہیں تو پھر سوال یہ ہے کہ اس کی کیا وجہ ہے کہ جن کے واسطہ سے قرآن حکیم ہم تک پہنچا ہے اس کو تو درست اور صحیح تسلیم کریں اور انہی کے واسطہ سے اگر نبی ﷺ کی حدیث ہم تک پہنچے تو اس میں شکوک وشبہات پیدا کر کے ان سے کنارہ کشی کر لیں اور امت کو یہ درس دیں کہ حدیث کی کوئی اہمیت نہیں اور نہ ہی یہ قابلِ حجت ہے، اب اگر حدیث قابل حجت نہیں تو پھر قرآن کریم پر عمل کس لیے کریں، کیوں کہ یہ بھی تو ہادی عالم ﷺ کے فرمانے سے ہی ہمیں معلوم ہوا کہ یہ کلام اللہ ہے آپ کے ایک قول کو ماننا اور دوسرے کو چھوڑ دینا کیا ''اَطِیْعُوا اللّٰهَ وَ اَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ'' کا یہی معنی ہے اور اگر نہیں اور حقیقتاً نہیں تو پھر اس بات سے مطلع کیا جائے کہ اللہ تعالیٰ کے اس فرمان میں کون سی وہ اطاعت ہے جس کے لیے اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ کی اطاعت کا حکم دیا ہے؟۔

اگر رسول اللہ ﷺ نے صرف قرآن حکیم لوگوں تک پہنچانے کے لیے مبعوث فرمایا اور وہ بھی صرف الفاظ کی شکل میں تو کیا اللہ تعالیٰ جو کل کائنات کا خالق ہے وہ یہ کام خود نہیں کر سکتا تھا کہ لوگوں کے دلوں میں اس کا القاء کر دیتا یا کوئی بھی اور طریقہ اپنا لیتا' اس سے کون باز پرس کر سکتا ہے، جو زمین آسمانوں کو پیدا کر کے اتنا بڑا کارنامہ سرانجام دے سکتا ہے تو کیا وہ اس معمولی سے انسان میں اس کا القاء وغیرہ نہیں کر سکتا تھا؟۔

انا نحن نزلنا الذکر وانا له لحافظون اگر اسی قرآن کریم کی آیت ہے جو نبی ﷺ کی زبانی ہم تک پہنچا ہے تو اسی نبی کریم علیہ التحیۃ والتسلیم کا یہ بھی فرمان ہے کہ الا انی اوتیت القرآن ومثله معه، اگر قرآن حکیم کی آیت صحیح ہے تو پھر آپ ﷺ کا یہ فرمان بھی صحیح ہے اگر اس فرمان کو درست نہیں مانتے تو پھر آیت کو کس طرح اور کیسے درست مانا جا سکتا ہے کیوں کہ زبان وہی ہے جس سے یہ آیت ادا ہوئی اور اس زبان کے لیے اللہ تعالیٰ نے یہ بھی فرمایا کہ وما ینطق عن الھویٰ اس میں یہ نہیں کہا کہ جو وہ قرآن حکیم کے الفاظ بیان کرے

بلکہ یہاں مطلق آپ کے بولنے کو کہا گیا ہے اور اس سے اگلی آیت ان ھو الا وحی یوحیٰ اس بات کی نشاندہی کر رہی ہے کہ جو بھی نبی کی زبان سے ادائیگی ہوتی ہے وہ اس کی اپنی بات اور اپنی خواہش نہیں ہوتی بلکہ یہ سب کچھ اللہ تعالیٰ کی طرف سے نازل کردہ ہے کیوں کہ رسول علیہ السلام اپنے رب کی طرف سے ایک مستقل مطاع اور مبلغ کی حیثیت سے ہوتا ہے جو شریعت کے مقاصد اور اس کی حدود وغیرہ کی مکمل طور پر وضاحت کرتا ہے اور اسی لیے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم کو جس چیز کی دلیل اور وضاحت قرآن کریم میں نہیں ملتی تھی تو وہ اس کے سمجھنے کے لیے نبی ﷺ کی طرف رجوع کرتے تھے۔ قرآن حکیم میں بھی متعدد مقامات پر اس کی مثال موجود ہے کہ رسول اکرم ﷺ خود قرآن کریم کے شارح ہیں جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

وَ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الذِّكْرَ لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ اِلَيْهِمْ وَ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ○

(سورۃ النحل۔ آیت ۴۴)

یعنی ”ہم نے آپ کی طرف قرآن حکیم اس لیے نازل کیا ہے تاکہ آپ اس کو ان لوگوں کے لیے وضاحت کے ساتھ بیان کر دیں، ہوسکتا ہے کہ وہ اس میں غور و فکر کریں۔“

دوسرے مقام پر رب العزت کا فرمان ہے۔

وَ مَآ اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْكِتٰبَ اِلَّا لِتُبَيِّنَ لَهُمُ الَّذِی اخْتَلَفُوْا فِيْهِ وَ هُدًى وَّ رَحْمَةً لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ○ (سورۃ النمل آیت نمبر ۶۴)

”اور ہم نے یہ کتاب آپ کی طرف اس لیے بھیجی ہے کہ جس چیز میں انہوں نے اختلاف کیا ہوا ہے آپ اس کی وضاحت کر دیجئے اور یہ کتاب ایمان لانے والوں کے لیے ہدایت اور کامل رحمت ہے۔“

ان دونوں آیات کا پس منظر واضح ہے کہ نبی ﷺ کے قول و عمل کو سامنے رکھے بغیر قرآن کریم کے مجملات کا سمجھنا ناممکن ہے کیوں کہ آپ ﷺ کا قول و فعل ہی اس کی تشریح و توضیح ہے۔

اللہ تعالیٰ نے نبی ﷺ کے فیصلہ کو تسلیم کرنا بھی واجب قرار دیا ہے،

ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

فَلَا وَ رَبِّكَ لَا يُؤْمِنُونَ حَتّٰى يُحَكِّمُوْكَ فِيْمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَ يُسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا○ (النسآء: آیت ۶۵)

تو (اے محمد ﷺ) آپ کے رب کی قسم وہ لوگ اس وقت تک مومن نہیں بن سکتے جب تک کہ وہ اپنے جھگڑوں میں آپ کو حاکم اور آپ کے کیے ہوئے فیصلوں کو اس طرح نہ مان لیں کہ وہ اپنے دلوں میں خلش تک نہ پائیں۔

اللہ تعالیٰ نے اس چیز کی بھی تصریح فرما دی ہے کہ اپنے رسول محمد ﷺ کو قرآن مجید سکھلانے کے ساتھ ساتھ حکمت بھی ہم نے ہی سکھلائی ہے اور دین کی تکمیل بھی انہی دو چیزوں کے ساتھ ہوتی ہے۔ ارشاد ربانی ہے

لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَ يُزَكِّيْهِمْ وَ يُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَ الْحِكْمَةَ وَ اِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ○ (آل عمران: آیت نمبر ۱۶۴)

"تحقیق اللہ تعالیٰ نے مومنوں پر بڑا احسان کیا کہ انہی میں سے ان میں ایک ایسا رسول بھیجا جو ان پر اس کی آیات پڑھتا اور ان کا تزکیہ نفس کرتا ہے اور انہیں صرف کتاب وحکمت کی تعلیم دیتا ہے جس سے پہلے کہ یہ لوگ حقیقتاً واضح گمراہی میں تھے۔

اس آیت میں بھی اس چیز کی وضاحت ہے کہ نبی ﷺ کا وجود اطہر تمام دنیا کے لیے نعمت عظمیٰ ہے اور یہاں مومنوں کو جو خاص کیا ہے تو وہ صرف استفادہ کے اعتبار سے ہے اور دوسرا اس بات کی بھی وضاحت ہے کہ قرآن کریم کے ساتھ ہم نے آپ کو حکمت بھی دی ہے جس کے متعلق جمہور علماء محققین کا موقف ہے کہ اس سے مراد نبی ﷺ کی سنت (حدیث) ہے جس میں اللہ تعالیٰ نے آپ کے لیے شریعت کے احکام اور دین متین کے اسرار بخوبی واضح کر دیتے ہیں' اللہ تعالیٰ نے جس طرح قرآن حکیم کی مخالفت کرنے والوں کو سخت عذاب کی وعید سنائی ہے تو اسی طرح رسول اللہ ﷺ کے حکم خلاف ورزی کرنے والوں کو بھی عذاب الیم کی بھی وعید سنائی

ہے۔اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

فَلْيَحْذَرِ الَّذِيْنَ يُخَالِفُوْنَ عَنْ اَمْرِهٖٓ اَنْ تُصِيْبَهُمْ فِتْنَةٌ اَوْ يُصِيْبَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ○ (النور: ٦٤)

یعنی جولوگ آپ ﷺ کے حکم کی مخالفت کرتے ہیں تو کیا وہ اس چیز سے نہیں ڈرتے کہ دنیا میں ہی ان پر کوئی مصیبت وآزمائش (کا عذاب) آجائے یا (پھر آخرت) میں انہیں تکلیف دینے والا عذاب پہنچے۔

بلکہ اللہ تعالیٰ نے تو یہاں تک بھی کہہ دیا ہے کہ جو میرے رسول کی نافرمانی کرتا ہے تو وہ کفر کو پہنچ جاتا ہے۔

رب کریم کا فرمان ہے

قُلْ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَ الرَّسُوْلَ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْكٰفِرِيْنَ○

(آل عمران: ٣٢)

(اے نبی ﷺ ان لوگوں کو) کہہ دیجئے کہ تم اللہ تعالیٰ کی اور رسول کی اطاعت کرو، تو اگر تم نے روگردانی کی تو (پھر یاد رکھو کہ) اللہ تعالیٰ کافروں سے محبت نہیں کرتا۔

اور اس سے بھی آگے اللہ تعالیٰ نے نبی ﷺ کے ہر حکم کی مخالفت سے منع کر دیا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان عظیم ہے

وَ مَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّ لَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَى اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗٓ اَمْرًا اَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ وَ مَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا○(الاحزاب:٣٦)

کسی مومن مرد اور مومنہ عورت کو یہ زیب نہیں کہ جب اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول کسی چیز کا حکم دیں تو وہ اس میں اپنی مرضی پر اتر آئیں اور (یاد رکھو) جس نے (بھی) اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی نافرمانی کی تو وہ واضح طور پر گمراہ ہوگیا۔

اللہ تعالیٰ تو اس بات کو بھی پسند نہیں فرماتے کہ جب کوئی شخص اللہ تعالیٰ کے بھیجے ہوئے رسول کی مجلس میں بیٹھا ہو تو وہ نبی کی اجازت کے بغیر اٹھ کر چلا جائے کیوں کہ یہ ایمان کا تقاضا ہے۔

فرمان الٰہی ہے۔

إِنَّمَا الْمُؤْمِنُونَ الَّذِينَ آمَنُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ وَإِذَا كَانُوا مَعَهُ عَلَىٰ أَمْرٍ جَامِعٍ لَّمْ يَذْهَبُوا حَتَّىٰ يَسْتَأْذِنُوهُ إِنَّ الَّذِينَ يَسْتَأْذِنُونَكَ أُولَٰئِكَ الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ فَإِذَا اسْتَأْذَنُوكَ لِبَعْضِ شَأْنِهِمْ فَأْذَن لِّمَن شِئْتَ مِنْهُمْ وَاسْتَغْفِرْ لَهُمُ اللَّهَ إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝ (النور:٦٢)

یقیناً مومن لوگ تو وہ ہیں جو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کے ساتھ ایمان لائے ہیں یہاں تک کہ جب وہ آپ کے ساتھ کسی اہم مجمع میں ہوتے ہیں تو آپ کی اجازت کے بغیر اٹھ کر بھی نہیں جاتے ،تو جو لوگ آپ سے اجازت لیکر (مجمع) سے جاتے ہیں (تو حقیقت میں) یہی لوگ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول پر ایمان لانے والے ہیں۔ چناں چہ وہ جب بھی آپ سے اپنے کسی بھی ذاتی کام کے لیے اجازت مانگیں، تو جس کے لیے آپ پسند کریں اسے اجازت دیدیں اور اس کے لیے دعائے مغفرت بھی کریں یقیناً اللہ تعالیٰ بے انتہا رحم کرنے والا اور بخشنے والا ہے۔

امام ابن قیم رحمہ اللہ اس آیت کی وضاحت کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ دیکھو ایمان کے واجبات تو یہ ہیں کہ نبی ﷺ کی مجلس میں سے آپ کی اجازت کے بغیر اٹھ کر بھی نہیں جانا چاہیے تو وہ لوگ جو آپ کا حکم چھوڑ کر غیروں کے اقوال وافعال اوران کے مذاہب (مسالک) کی طرف بھاگتے ہیں تو وہ خود ہی اپنی گمراہی کا اندازہ لگائیں کہ وہ کہاں تک دین محمدی سے دور جاچکے ہیں اور یہ چیز بھی ذہن نشین کرلیں کہ غیر کی بات کا ماننا بھی آپ ﷺ کی اجازت پر منحصر ہے اگر آپ نے دی اجازت تو پھر تو ٹھیک ہے ورنہ وہ بھی روز روشن کی طرح (واضح اور سراسر) گمراہی ہے۔ (اعلام الموقعین)

آج ہم اپنا جائزہ لیں کہ مسلمان ہونے کے باوجود ہم میں سے کچھ لوگ اپنی نسبت نبی ﷺ کو چھوڑ کر غیروں کی طرف کرتے ہیں اور ایسی باتوں پر عمل کرتے ہیں کہ جو واضح طور پر نبی ﷺ کے فرامین کے خلاف ہیں لیکن اس کے باوجود پھر بھی وہ خود کو اسلام کے دعویدار سمجھتے ہیں، معلوم

نہیں کہ انہیں نبی ﷺ میں کون سی خامی نظر آئی (نعوذ باللہ) جو انہوں نے احادیث نبوی کی مخالفت کو اپنا طریقہ بنا رکھا ہے اور ہر صحیح حدیث کی مخالفت کرتے ہوئے اس کے مقابلہ میں ضعیف اور موضوع روایات پر اپنے مذہب کی کھوکھلی بنیاد پر محلات کی تعمیر میں مصروف ہیں۔ اللہ تعالیٰ انہیں ہدایت نصیب فرمائے۔

یاد رکھیے کہ صحیح احادیث کے ہوتے ہوئے ضعیف اور موضوع روایات کا سہارا لینا، ان پر عمل کرنا اور لوگوں کو اس کی تعلیم دینا واضح کھلم کھلا گمراہی، تباہی اور بربادی کے علاوہ اور کچھ بھی نہیں (اعاذنا الله منها) حدیث کے بارہ میں شکوک وشبہات پیدا کرنے والے کہتے ہیں کہ جب اس میں ضعیف اور موضوع روایات کا ہونا بھی عاملین حدیث کو تسلیم ہے تو پھر کس طرح حدیث کو عمل میں لایا جاسکتا ہے جب کہ یہ محفوظ نہیں ہیں اور جبکہ قرآن کریم کی حفاظت کا ذمہ اللہ تعالیٰ نے اپنے ذمہ لیا ہے؟۔

اس سلسلہ میں عرض ہے کہ جس طرح قرآن کریم وحی ہے اسی طرح حدیث بھی وحی ہے، اس میں شک وشبہ کی گنجائش نہیں کیوں کہ جس طرح اللہ تعالیٰ نے قرآن حکیم کو تغیر وتبدل سے محفوظ رکھا ہے۔ اسی طرح علماء نقاد کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے حدیث کی حفاظت کا بھی مکمل انتظام فرمایا ہے، ہر دور میں علماء کرام حدیث کی حفاظت کے لیے سینہ سپر رہے۔ انہوں نے شکوک و شبہات اور باطل پسندوں کی تحریف سے اس کی ہر مقام پر مدافعت کی جہاں بھی ان فتنہ پسندوں نے سر اٹھایا تو وہاں ہی انہوں نے جہلاء کی رکیک تاویلات کے جوابات بھی دیئے اور جاہل کذاب اور مفتری قسم کے لوگوں نے جس انداز، جس طریق، جس طرح اور جس طرف سے بھی سنت مقدسہ پر حملہ آور ہونے کی کوشش کی تو یہ علماء کرام اسی زاویہ سے ان کی سرکوبی اور ان کے دفاع کے لیے وہاں پہنچے اور انہوں نے سنت مقدسہ کی حفاظت میں اپنی جانیں لڑاتے ہوئے ان لوگوں کو ہر محاذ پر شکست سے دوچار کیا اور یہ کیوں نہ ہوتا جب کہ اللہ تعالیٰ نے جہاں حدیث نبوی کو قرآن کریم کی تفسیر کرنے والی اور اس مجمل احکامات کو وضاحت کرنے والی بنایا ہے تو وہاں اس کے بارہ میں بعض ایسے احکام بھی بیان فرمائے ہیں کہ جن پر نص قرآنی ناطق نہیں تھی۔

احکام رضاعت، احکام مواریث اور نکاح کے بعض احکامات کی تفصیل اور اسی طرح بہت سارے دوسرے مسائل قرآن حکیم میں کہاں ہیں؟ یہ تو صرف احادیث سے صحیحہ سے ہی ہمیں ملتی ہیں۔ امید ہے کہ ضعیف اور موضوع کی حقیقت بھی سمجھ میں بیٹھ گئی ہوگئی۔

نبی ﷺ کی اطاعت کا واجب ہونا مطلق ہے، مقید نہیں' کیوں کہ جس طرح آپ کی زندگی میں آپ کی اطاعت فرض تھی اسی طرح ہی آپ کی وفات کے بعد بھی فرض ہے اور نصوص شرعیہ جو آپ کی اطاعت پر دلالت کرتی ہیں ان میں کسی وقت یا کسی زمانہ یا آپ کی زندگی یا آپ کی وفات کی قید نہیں لگائی گئی ہے بلکہ اللہ تعالیٰ نے مطلق طور پر قیامت تک آنے والے تمام انسانوں کو آپ کی اطاعت کا پابند کیا ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے

وَمَآ اٰتٰكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَمَا نَهٰكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا (الحشر:۷)

''اور رسول جو تمہیں دے اسے پکڑ لو اور جس سے منع کر دے اس سے رک جاؤ۔''

دوسرے مقام پر ارشاد ربانی ہے۔

فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِيْ شَيْءٍ فَرُدُّوْهُ اِلَى اللّٰهِ وَ الرَّسُوْلِ اِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَ الْيَوْمِ الْاٰخِرِ (النساء:۵۹)

''پس اگر کسی چیز میں تمہارا جھگڑا ہو جائے تو اگر تم اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول پر ایمان رکھتے ہو تو پھر تم اس کو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی طرف لوٹا دو۔''

خلاصہ یہ ہے کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم نے نبی ﷺ کے کہنے کے مطابق آپ کی وفات کے بعد بھی کسی صورت میں آپ کی تعلیمات عالیہ انحراف نہیں کیا بلکہ انہوں نے سنت کو اسی طرح تھام لیا جس طرح کوئی چیز ڈاڑھوں کے نیچے رکھ کر مضبوطی سے تھام لی جاتی ہے۔ اور پھر جس شخص کے بارہ میں نبی ﷺ خبر دی کہ ہوسکتا ہے میرے بعد کوئی آدمی یہ دعویٰ کرے کہ بس ہمیں صرف اللہ تعالیٰ کی کتاب ہی کافی ہے اور جس چیز کو کتاب اللہ نے حلال کیا ہے اس کو حلال سمجھیں گے اور جس چیز کو اس نے حرام کیا ہے اس کو حرام سمجھیں گے (تو اے امت مسلمہ) خبردار تم نے ایسے آدمی کی بات کبھی نہیں سننا' کیوں کہ جس چیز کو میں نے حرام کیا ہے وہ بھی اللہ

تعالیٰ کی حرام کردہ چیز کی طرح ہے اور جس چیز کو میں نے حلال بتایا ہے تو وہ بھی اللہ تعالیٰ کی حلال کردہ چیز کی طرح ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ ایسے شخص کو بھی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے زمین پر دے مارا اور اس کی کوئی بات تک نہیں سنی کیوں کہ وہ سمجھتے تھے کہ آپ کی تعلیمات عالیہ بھی اللہ تعالیٰ کی امانت ہے جس سے ہم کسی بھی صورت میں بے نیاز نہیں ہو سکتے۔ آج امت مسلمہ پر حدیث کی نشر و اشاعت کے سلسلہ میں پہلے سے بھی زیادہ ذمہ داری عائد ہوتی ہے کیوں کہ آج تقریباً ہر طرف سے حدیث پر حملے کیے جا رہے ہیں، غیر تو کریں سو کریں' افسوس تو اس بات پر ہے کہ بہت سے لوگ' بزعم خود نام نہاد علماء مفکر، دانشور اور نہ معلوم کس کس بھیس میں اسلام کا لبادہ اوڑھ کر امت مسلمہ کی تباہی و بربادی کا ٹھیکہ لیے ہوئے ہیں اور یہی سب سے بڑی وجہ ہے کہ امت مسلمہ تفرقہ بازی کا شکار ہو کر تباہی کی طرف چل رہی ہے۔ یہ تمام تباہی اس وجہ سے ہے کہ اللہ تعالیٰ کے نازل کردہ قرآن حکیم کے اندر انہوں نے عقلی گھوڑے دوڑانے شروع کر دیئے ہیں اور سنت یعنی حدیث رسول کی تو ان کے ہاں کوئی اہمیت نہیں اور اگر ہے تو وہ صرف اتنی کہ امت مسلمہ کو دھوکہ دینے کے لیے کہیں کہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی تھوڑی سی تعریف کر دیتے ہیں کہ مخالفت رسول کا الزام نہ آئے۔

انسان کے گمراہ ہونے کے جو اسباب ہیں وہ دین میں نئے کاموں کا پیدا کرنا ہے اور ان کا سبب اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی تعلیمات کے برعکس انسان کی خود اپنی رائے ہے جو نص صریح کے سراسر خلاف ہے۔ "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جو رائے ہے تو وہ تو یقیناً وحی ہے کیوں کہ اللہ تعالیٰ انہیں دکھا دیتا تھا، لیکن جو ہماری رائے ہے تو وہ تو صرف اور صرف ظن اور تکلف ہے لہٰذا' اے لوگو تم اپنی رائے کے پجاریوں سے خاص طور پر بچو کیوں کہ وہ سنت کے دشمن ہیں، ان کو سنت نے عاجز کر دیا ہے کہ وہ ان کو محفوظ کریں، تو پھر اس وقت انہوں نے اپنی رائے سے فتوے دیئے جس وجہ سے وہ خود بھی گمراہ ہوئے اور دوسروں کو بھی انہوں نے گمراہ کر دیا۔ (قول عمر بن الخطاب، اعلام الموقعین)

## حدیث کے حجت ہونے پر تابعین اور ائمہ کرام کا موقف

(۱) امام بیہقی رحمہ اللہ نے مشہور جلیل القدر تابعی ایوب سختیانی رحمہ اللہ کا قول نقل کیا ہے وہ فرمایا کرتے تھے کہ جب تم کسی شخص کو نبی اکرم ﷺ کی حدیث سے مسئلہ بتاؤ اور وہ قرآن کریم سے مسئلہ پر اصرار کرے اور کہے کہ ہمیں حدیث کی ضرورت نہیں تو تم اسے گمراہ سمجھنا۔

(۲) امام اوزاعی رحمہ اللہ کا قول ہے کہ حدیث رسول قرآن کریم پر فیصل ہے کیوں کہ یا تو وہ قرآن کریم کے کسی مطلق حکم کو مقید کر رہی ہوگی یا پھر کوئی ایسا حکم بیان کر رہی ہوگی جو قرآن کریم میں نہ ہوگا، کیوں کہ قرآن حکیم کہہ رہا ہے کہ

وَ اَنْزَلْنَاۤ اِلَیْکَ الذِّکْرَ لِتُبَیِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ اِلَیْهِمْ وَ لَعَلَّهُمْ یَتَفَکَّرُوْنَ ۝

(النحل ۴۴)

''ہم نے آپ پر قرآن اس لیے اتارا ہے تاکہ آپ لوگوں کے لیے اتاری گئی چیز کی توضیح فرمائیں اور تاکہ وہ لوگ غور فکر کر سکیں۔''

اور حدیث رسول ہے۔

الا انی اوتیت القرآن ومثلہ معہ۔

''یعنی خبردار مجھے قرآن دیا گیا ہے اور اس کے ساتھ اس جیسا اور کلام بھی۔''

(۳) امام اوزاعی رحمہ اللہ اپنے ایک شاگرد سے فرما رہے تھے کہ جب نبی ﷺ کی کوئی حدیث تم تک پہنچ جائے تو دیکھنا کہ اس کے مقابلہ میں کسی دوسرے شخص کے قول، رائے یا اجتہاد کو ترجیح نہ دینا، کیوں کہ نبی اکرم ﷺ کی حیثیت ایک مبلغ کی ہے (یعنی آپ ﷺ جو کچھ بھی فرمائیں گے وہ آپ کی اپنی رائے سے نہ ہوگا بلکہ وہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہی ہوگا۔ اس لیے کہ آپ اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں اور ظاہر ہے کہ رسول اپنے بھیجنے والے کا پیغام ہی لوگوں تک پہنچائے گا نہ کی اپنی رائے کو)۔

(۴) امام عامر شعبی رحمہ اللہ کا قول ہے کہ جب سے تم نے آثار کا تتبع چھوڑ دیا ہے تم اس وقت سے گمراہ ہو گئے ہو۔

(۵) سفیان ثوری رحمہ اللہ کا قول ہے کہ آثار کا علم ہی پورا علم ہے (یعنی احادیث کے علاوہ کسی اور چیز کا نام علم نہیں)۔

(۶) امام مالک رحمہ اللہ کا قول ہے کہ ہر شخص کا قول یا تو کسی شخص کے قول کا رد ہوتا ہے یا پھر کسی دوسرے شخص کا قول اس کو رد کر سکتا ہے' پھر امام مالک رحمہ اللہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کہ اگر کسی قول رد نہیں کیا جا سکتا تو وہ صرف اس قبر والے کی ذات اقدس ہے۔

(۷) امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ جب کسی مسئلہ میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث مل جائے تو سر آنکھوں پر ''اذا صح الحدیث فھو مذھبی '' امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے مقلدین حضرات جو کہ ضعیف اور موضوع روایات کے سہارے چل رہے ہیں ان سے مودبانہ گزارش ہے کہ وہ امام صاحب رحمہ اللہ کے اس قول میں غور وفکر کریں۔

(۸) امام شافعی رحمہ اللہ کا قول ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی کوئی صحیح روایت مجھ تک پہنچ جائے اور میں اسے قبول نہ کروں تو سن لو میں تمہیں گواہ کر کے کہتا ہوں کہ سمجھ لینا میری عقل میں فتور آ گیا ہے۔

امام شافعی رحمہ اللہ کا یہ بھی قول ہے کہ جب میں کوئی بات کہوں اور تمہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث اس کے خلاف ملے تو میرے قول کو دیوار پر دے مارنا۔

(۹) امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ اپنے ایک شاگرد کو مخاطب کرتے ہوئے فرماتے ہیں'' خبردار! ہرگز تم میری تقلید نہ کرنا اور نہ مالک وشافعی رحمہ اللہ کی ہی تقلید کرنا بلکہ تم بھی اسی صافی چشمہ سے مسائل اخذ کرنا جس چشمہ (یعنی حدیث رسول) سے ہم سیراب ہوتے ہیں۔

امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کا یہ بھی قول ہے، وہ فرماتے ہیں کہ مجھے ان لوگوں پر سخت تعجب ہے جن کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث معلوم ہے، اس کی اسناد سے وہ واقف ہیں اور اس کی صحت سے بھی باخبر ہیں، لیکن اس سب کچھ کے باوجود وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث کو چھوڑ کر کہتے ہیں کہ سفیان ثوری نے یہ فرمایا۔ امام صاحب رحمہ اللہ فرماتے ہیں کیا ان کو اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان یاد نہیں۔

فَلْيَحْذَرِ الَّذِيْنَ يُخَالِفُوْنَ عَنْ اَمْرِهٖٓ اَنْ تُصِيْبَهُمْ فِتْنَةٌ اَوْ يُصِيْبَهُمْ عَذَابٌ

اَلِیْمٌ۔o (النور: ۶۴)

''یعنی جو لوگ آپ ﷺ کے حکم کی مخالفت کرتے ہیں تو کیا وہ اس چیز سے نہیں ڈرتے کہ ان پر دنیا میں ہی ان پر کوئی مصیبت و آزمائش (کا عذاب) آجائے یا (پھر آخرت) میں انہیں تکلیف دینے والا عذاب پہنچے۔''

امام صاحب رحمہ اللہ اس آیت کی تشریح کرتے ہوئے فرماتے ہیں کیا تمہیں معلوم ہے کہ اس آیت میں لفظ فتنة سے کیا مراد ہے؟ پھر خود ہی جواب میں فرماتے ہیں کہ اس سے مراد شرک ہے کیوں کہ عین ممکن ہے کہ جب کوئی شخص نبی ﷺ کی ایک حدیث کو رد کردے گا تو اس کے دل میں اس مخالفت کی وجہ سے گمراہی گھر کر جائے اور پھر یہی چیز اس کی ہلاکت کا سبب بن جائے (یعنی جو شخص رسول اللہ ﷺ کے مقابلہ میں کسی دوسرے کی بات کو ترجیح دیتا ہے تو اس سے کوئی بعید نہیں کہ وہ اللہ تعالیٰ کے مقابلہ میں بھی کسی دوسرے کو لے آئے اور جب وہ ایسا کرے گا تو پھر یقیناً وہ مشرک ہوگا)۔

## آیت فلیحذر الذین کی تفسیر میں علماء کے اقوال:

امام زہری رحمہ اللہ کہتے ہیں علماء سلف کہا کرتے تھے کہ سنت کو مضبوطی سے تھامنے ہی میں نجات ہے۔ امام ابن قدامہ رحمہ اللہ اپنی کتاب روضۃ الناظر میں احکام کے اصول بیان کرتے ہوئے رقمطراز ہیں کہ ''احکام کے دلائل کا دوسرا اصول سنت ہے اور نبی ﷺ کا فرمان حجت کی حیثیت رکھتا ہے، کیوں کہ جہاں آپ کے صدق (سچا ہونے) پر معجزات دلالت کرتے ہیں، وہاں اللہ رب العزۃ نے نبی ﷺ کی اطاعت کا حکم بھی فرمایا ہے اور آپ ﷺ کی مخالفت سے لوگوں کو ڈرایا بھی ہے۔

امام ابن کثیر رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ اس آیت میں ''امرہٖ'' سے نبی ﷺ کا امر (حکم) ہے اور وہ آپ ﷺ کا راستہ، قانون، طریقہ، اور شریعت ہے۔

تو لہٰذا اس آیت پر عمل کرتے ہوئے علماء امت کے اقوال و اعمال کا نبی اکرم ﷺ کے اقوال و اعمال سے موازنہ کیا جائے گا اور جو اعمال و اقوال آپ کی سنت کے مطابق ہونگے وہ

قابل قبول ہونگے اور جو اعمال واقوال آپ کی سنت کے خلاف ہوں گے تو وہ مردود اور نا قابل قبول ہونگے خواہ ان کا قائل و فاعل کسی بھی مرتبہ کا شخص کیوں نہ ہو۔

نبی ﷺ کا فرمان ہے''من عمل عملا لیس علیه امرنا فهو رد ''(متفق علیہ)
یعنی ہمارے طریقہ کے خلاف جس شخص نے بھی کوئی کام کیا تو وہ مردود ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے رسول کی شریعت کی واضح یا مخفی طور پر مخالفت کرنے والوں کو ڈرنا چاہیے کہ کہیں ان پر آزمائش نہ آجائے یعنی ان کے دل میں کفر، نفاق یا بدعت گھر نہ کر جائے یا ان پر عذاب نہ آجائے یعنی دنیوی عذاب مثلاً قتل، حد، تعزیر یا اس جیسی کوئی اور چیز۔

امام سیوطی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ تم لوگوں پر رحم فرمائے، تمہیں یہ بات معلوم ہونا چاہیے کہ معروف اصول کے شرائط پوری کرنے والی حدیث کے حجت ہونے کا انکاری شخص نہ صرف یہ کہ کافر اور دائرہ اسلام سے ہی خارج ہے بلکہ روز محشر اس کا حشر یہود و نصاریٰ یا کفار کے کسی فرقہ کے ساتھ ہوگا۔(اللهم لاتجعلنا منهم)

## سنت کے انکاری کا حکم

آج کے دور میں دشمنان اسلام اور ان کے سرداروں کی طرف سے حدیث کو نہ ماننے کی جس تحریک نے سر اٹھایا ہے یہ صرف مغرب میں ہی نہیں بلکہ ہر طرف سے اس تحریک نے اپنے پر پرزے نکال لیے ہیں اور صرف یہی نہیں کہ چند لوگ ہی ان خیالات کے حامل ہیں بلکہ نئے اور پرانے گروہ مل کر ایسے باطل خیالات کا پرچار کرنے میں مگن ہیں اور شیطان صحیح معنوں میں ان پر قابو پا چکا ہے اور ان کی عقل اور دماغ کو مسخ کر کے ان پر اپنا پورا کنٹرول حاصل کر چکا ہے۔
حقیقت یہ ہے کہ ایسا ہر دور میں ہوا ہے کہ جب بھی حق کا پرچار شروع ہوا تو باطل بھی اپنے پورے ساز و سامان کے ساتھ حق کے مقابلہ پر اتر آیا اور مختلف بھیس بدل کر اور روپ دھار کر حق سے معرکہ آراء ہوا اور اللہ تعالیٰ کی بھی شروع سے یہی سنت چلی آرہی ہے کہ وہ حق کی مدد کرتا اور باطل پر کاری ضرب لگا کر اس کو تباہ و برباد کر دیتا ہے۔

جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

بَلْ نَقْذِفُ بِالْحَقِّ عَلَى الْبَاطِلِ فَيَدْمَغُهُ فَإِذَا هُوَ زَاهِقٌ ۔(الانبیاء:۱۸)

''بلکہ جب ہم حق کو (پتھر کی طرح) باطل پر مارتے ہیں تو وہ اس کا سر کچل دیتا ہے پھر وہ اچانک ختم ہو جاتا ہے۔''

اس آیت سے معلوم ہوا کہ جو سنت کا انکار کرتا ہے وہ جاہل ہے جسے تعلیم کی ضرورت ہے یا پھر وہ حدیث نبوی کا دشمن ہے جس پر توجہ کی ضرورت ہے اور جو شخص واضح طور پر اور علی الاعلان سنت کا انکار کرتا ہے تو وہ مرتد ہے اور اس نے کلی طور پر اسلام کو خیر باد کہہ دیا ہے۔

امام سیوطی رحمہ اللہ کا قول ہے کہ جس آدمی نے بھی نبی ﷺ کے کسی قول و فعل کا خواہ وہ کسی بھی مسئلہ سے ہو بشرطیکہ دین کے معاملہ سے ہو انکار کیا تو وہ دائرہ سے نکل گیا اور اس کا حشر یہود و نصاریٰ اور کفار کے جس گروہ سے اللہ تعالیٰ چاہے گا ہوگا۔ (مفتاح الجنۃ بالاحتجاج بالسنۃ)

امام ابن حزم رحمہ اللہ کا قول ہے کہ مسلمان کے لیے توحید کے بغیر کوئی چارہ نہیں اور اسی طرح تنازعہ کے وقت بھی قرآن کریم اور حدیث نبوی کے بغیر کوئی چارہ نہیں۔ لہٰذا جب بھی ان دونوں سے تمہیں کوئی چیز ملے تو اس کا انکار نہ کرنا ورنہ اس روگردانی کرنے والے پر حجت قائم ہو جائے گی جس سے وہ یا تو فاسق ہو جائے گا اور اگر اس کا یہ خیال ہے کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کے علاوہ بھی کوئی آدمی کسی تیسری چیز کی پیروی کر سکتا ہے اور کتاب و سنت سے نکل جانا بھی صحیح ہے تو وہ کافر ہے جس کے کافر ہونے میں ہمیں کوئی شک نہیں۔

(الاحکام فی اصول الاحکام)۔

(حافظ) عبدالخبیر اویسی

۱۸-۰۶-۲۰۰۸

①

پہلا رسالہ

# اسلام میں

# سنتِ نبوی کا مقام

# اور

# صرف قرآن کریم پر اکتفا کی تردید

# اسلام میں سنت نبوی کا مقام اور صرف

# قرآن کریم پر اکتفا کی تردید

## -قرآن کریم سے سنت کا تعلق:

یہ معلوم ہے کہ اللہ تعالیٰ نے محمد ﷺ کو نبوت و رسالت کے شرف سے مشرف فرمایا، اور آپ ﷺ پر قرآن کریم نازل فرمایا، قرآن میں آپ ﷺ کو جن باتوں کا حکم دیا گیا ان میں ایک بات یہ بھی تھی کہ آپ اس قرآن کو لوگوں کے سامنے بیان فرما دیں۔

چنانچہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الذِّكْرَ لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ اِلَيْهِمْ ۔ (النحل ۴۴)

اور ہم نے (اے محمد ﷺ) تیری طرف نصیحت کی بات اسی لیے اتاری ہے تا کہ جو کچھ لوگوں کے لیے اللہ تعالیٰ کے ہاں سے اترا ہے تو اس کو واضح کر کے بیان کر دے۔

میرے خیال میں اس آیت کریمہ میں جس بیان کا ذکر ہے اس کے دو پہلو ہیں:

① ...... لفظ و نظم کا بیان ہو، یعنی نبی، قرآن کریم کو جس طرح کہ وہ نازل ہوا اسے اسی طرح امت تک پہنچا دیں اور کسی حصہ کو چھپا نہ رکھیں۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

يٰٓاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ۔ (المائدہ ۶۷)

اے رسول جو کچھ تیری طرف تیرے پروردگار کے ہاں سے اترا ہے (اسے لوگوں تک) پہنچا دے۔

ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے مذکورہ آیت کی تلاوت سے پہلے فرمایا کہ: جو تم سے یہ کہے کہ محمد ﷺ نے تبلیغ کی کوئی بات چھپالی ہے تو وہ اللہ تعالیٰ پر بہت بڑا جھوٹ

باندھ رہا ہے۔(بخاری ومسلم)

مسلم کی ایک روایت میں مذکور ہے کہ رسول اللہ ﷺ کو جن باتوں کی تبلیغ کا حکم تھا ان میں سے کسی بات کو اگر آپ ﷺ چھپاتے تو اس آیت کو چھپاتے جس میں اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

وَ اِذْ تَقُوْلُ لِلَّذِیْٓ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِ اَمْسِكْ عَلَیْكَ زَوْجَكَ وَاتَّقِ اللّٰهَ وَ تُخْفِیْ فِیْ نَفْسِكَ مَا اللّٰهُ مُبْدِیْهِ وَ تَخْشَی النَّاسَ وَاللّٰهُ اَحَقُّ اَنْ تَخْشٰهُ ...... (الاحزاب:۳۷) [1]

''جب تو اس شخص کو جس پر اللہ تعالیٰ کے انعام تھے اور تو نے بھی انعام کیے تھے کہہ رہا تھا کہ تو اپنی بیوی کو رہنے دے اور اللہ تعالیٰ سے ڈر اور تو اپنے دل میں وہ بات چھپاتا تھا جسے اللہ تعالیٰ (آخرکار) ظاہر کرنے والا تھا (اس کے اظہار کرنے میں) لوگوں سے خوف کرتا تھا حالانکہ اللہ تعالیٰ سے زیادہ خوف کرنا چاہیے۔

(۲)...... دوم یہ کہ لفظ یا جملہ یا آیت کے اس مفہوم کا بیان جس کی امت کو ضرورت ہے' ایسا عام طور پر ان آیات میں ہوتا ہے جو مجمل یا عام یا مطلق ہوں اور پھر سنت کے ذریعہ ان کی توضیح یا تخصیص یا تقیید ہو' وہ سنت خواہ قولی ہو یا فعلی یا تقریری۔

## فہمِ قرآن کے لیے سنت کی ضرورت اور اس کی مثالیں

اس کی سب سے بہتر مثال درج ذیل آیت ہے:

وَ السَّارِقُ وَ السَّارِقَةُ فَاقْطَعُوْٓا اَیْدِیَهُمَا (المائدہ:۳۸)

''چور مرد ہو یا عورت ان کے (دائیں) ہاتھ کاٹ دیا کرو۔''

اس آیت میں لفظ (سارق) اور (ید) دونوں مطلق ہیں۔

نبی ﷺ کی ایک قولی حدیث میں جسے بخاری ومسلم نے ذکر کیا ہے' یہ تشریح کی گئی ہے کہ چوتھائی دینار یا اس سے زائد مال کی چوری میں ہاتھ کاٹا جائے گا اور اسی طرح فعلی حدیث سے

---

[1] مسلم۔۲۸۸/۱۷۷

یہ ثابت ہے کہ نبی ﷺ اور صحابہ رضی اللہ عنہم کلائی کے پاس سے ہاتھ کاٹتے تھے۔

تیمم کی آیت میں (ید) کا جو لفظ آیا ہے اس کی وضاحت سیدنا عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ کی اس حدیث سے ہوتی ہے جسے بخاری، مسلم اور احمد نے روایت کیا ہے، اس میں ہے کہ ید سے ہتھیلی مراد ہے:

اَلتَّيَمُّمُ ضَرْبَةٌ لِلْوَجْهِ وَالْكَفَّيْنِ۔ (الحدیث) [1]

''تیمم ایک ضرب ہے، چہرہ اور دونوں ہتھیلیوں کے لیے''

ذیل میں وہ آیات درج کی جاتی ہیں جن کا صحیح مفہوم سنت کے بغیر متعین نہیں ہو سکتا:

① ..... اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ لَمْ يَلْبِسُوْٓا اِيْمَانَهُمْ بِظُلْمٍ اُولٰٓئِكَ لَهُمُ الْاَمْنُ وَ هُمْ مُّهْتَدُوْنَ ○ (الانعام:۸۲)

''جو لوگ اللہ تعالیٰ کی توحید پر ایمان لائے اور اپنے ایمان کو ظلم سے بچاتے رہے ان ہی کو امن ہوگا اور وہ ہی راہ راست پر ہیں۔''

اس آیت میں (ظلم) کے لفظ کو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے اس کے عام مفہوم پر محمول کرتے ہوئے یہ سمجھا کہ ہر چھوٹا بڑا ظلم مراد ہے، جس سے انہیں اشکال پیدا ہوا، چنانچہ انہوں نے نبی ﷺ سے پوچھا کہ: اے اللہ کے رسول! ہم میں سے کون ایسا ہے جس کے ایمان میں ظلم کا شائبہ نہیں؟ تو اس پر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ظلم کا عام مفہوم مراد نہیں، بلکہ اس سے شرک مراد ہے، کیا تم کو لقمان کا قول معلوم نہیں کہ (اِنَّ الشِّرْكَ لَظُلْمٌ عَظِيْمٌ ○ [لقمان:۱۳]) یعنی شرک بڑا ظلم ہے۔ (بخاری و مسلم وغیرہ)

② ..... اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وَ اِذَا ضَرَبْتُمْ فِي الْاَرْضِ فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَقْصُرُوْا مِنَ الصَّلٰوةِ اِنْ خِفْتُمْ اَنْ يَّفْتِنَكُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ○ (النسآء:۱۰۱)

''جب تم زمین میں سفر کرنے کے لیے نکلو تو تمہیں نماز کا قصر کرنا جائز ہے اگر تمہیں

---

[1] بخاری کتاب التیمم ۳۳۸تا۳۴۳، ۳۴۵تا۳۴۷ مسلم کتاب الحیض ۳۶۸/۱۱۰تا۱۱۳

ڈرہو کہ کافر تم کو ستائیں گے۔"

آیت کے ظاہری مفہوم سے معلوم ہوتا ہے کہ سفر میں نماز قصر کرنے کا حکم خوف کے ساتھ مشروط ہے، اسی لیے بعض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ اب ہم امن کے بعد کیوں قصر کرتے ہیں؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ اللہ تعالیٰ کا تم پر صدقہ ہے، لہٰذا اس کے صدقہ کو قبول کرو۔ ❶

③ ...... ارشاد باری تعالیٰ ہے:

حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ وَ الدَّمُ وَ لَحْمُ الْخِنْزِيْرِ۔ (المآئدہ:۳)

"مردہ جانور اور خون تمہارے اوپر حرام ہے۔"

قولی حدیث میں یہ بیان کیا گیا کہ ٹڈی و مچھلی خواہ مردہ ہوان کا خون یعنی کلیجی و جگر حلال ہے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں: ہمارے لیے دو مردار اور دو خون حلال ہیں، یعنی ٹڈی و مچھلی اور کلیجی و جگر، ❷ اس حدیث کو بیہقی وغیرہ نے مرفوع و موقوف روایت کیا ہے، اور موقوف کی سند صحیح ہے، اور یہ مرفوع کے حکم میں ہے، کیونکہ ایسی بات اپنی رائے سے نہیں کہی جاسکتی۔

④ ...... اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

قُلْ لَّآ اَجِدُ فِيْ مَآ اُوْحِيَ اِلَيَّ مُحَرَّمًا عَلٰى طَاعِمٍ يَّطْعَمُهٗٓ اِلَّآ اَنْ يَّكُوْنَ مَيْتَةً اَوْ دَمًا مَّسْفُوْحًا اَوْ لَحْمَ خِنْزِيْرٍ فَاِنَّهٗ رِجْسٌ اَوْ فِسْقًا اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ ۔ (الانعام:۱۴۵)

"تو کہہ کہ میں تو اپنی الہامی کتاب میں کسی کھانے والے کے حق میں جو کھانا چاہیے سوائے خود مردہ جانور اور خون ذبح کے وقت بہنے والے اور خنزیر کے گوشت کے کوئی چیز حرام نہیں پاتا، پس یہ سب حرام (اور ناپاک ہیں) اور وہ گناہ کی چیز جو غیر اللہ کے نام سے پکاری جائے۔"

پھر حدیث کے ذریعہ کچھ دوسری چیزوں کو بھی حرام قرار دیا گیا جن کا اس آیت میں ذکر نہیں، چنانچہ ایک حدیث میں ہے:

---

❶ (مسلم٤/٦٨٦) ❷ ابن ماجه الاطعمه ٣٣١٤

كُلُّ ذِیْ نَابٍ مِّنَ السِّبَاعِ وَكُلُّ ذِیْ مِخْلَبٍ مِّنَ الطَّيْرِ حَرَامٌ ۔ [1]

''دانت والا ہر درندہ اور پنجوں والا پرندہ حرام ہے۔''

کچھ دوسری احادیث میں بھی اس سے روکا گیا ہے۔

خیبر کے دن رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

اِنَّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ يَنْهَيَانِكُمْ عَنِ الْحُمُرِ الْاِنْسِيَّةِ فَاِنَّهَا رِجْسٌ [2]

''بے شک اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول ﷺ تم کو گھریلو گدھوں کے کھانے سے منع فرماتے ہیں، کیونکہ وہ گندے ہیں۔''

⑤..... اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللّٰهِ الَّتِیْٓ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ وَ الطَّيِّبٰتِ مِنَ الرِّزْقِ ○ (الاعراف: ۳۲)

''تو کہہ جس زینت کو اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کے لیے پیدا کیا اس کو اور پاکیزہ رزق کو کس نے حرام کیا ہے؟''

حدیث میں زینت کی بعض چیزوں کو حرام بھی قرار دیا گیا ہے، جیسا کہ ایک روز نبی ﷺ صحابہ کے سامنے تشریف لائے، آپ کے ایک ہاتھ میں ریشم اور دوسرے میں سونا تھا، تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ: یہ دونوں چیزیں میری امت کے مردوں کے لیے [illegible] عورتوں کے لیے حلال ہیں۔ [3]

اس مفہوم کی احادیث بخاری و مسلم وغیرہ میں بھی ہیں۔

مذکورہ مثالوں سے اسلامی شریعت میں سنت کی اہمیت کا اندازہ ہوتا ہے، اور یہ یقین بھی ہو جاتا ہے کہ سنت کے بغیر قرآن کریم کو صحیح طور پر سمجھنا ممکن نہیں۔

---

[1] بخاری، الطب ۵۷۸۰ـ۵۷۸۱ مسلم، الصید والذبائع ۱۹ ۳۳/ ۱۵

[2] (بخاری ۵۵۲۸ کتاب الذبائح والصیلہ و مسلم ۳۴/ ۱۹۴۰ کتاب الصید والذبائح)

[3] (بخاری ۵۸۳۰، ۵۸۳۷ کتاب اللباس، و مسلم ۲۰۶۷، ۲۰۶۸ کتاب اللباس)

چنانچہ پہلی آیت میں صحابہ رضی اللہ عنہم نے ظلم سے اس کا ظاہری مفہوم سمجھا تھا، جب کہ وہ بقول سیدنا ابن مسعود رضی اللہ عنہ امت میں سب سے افضل، نیک دل اور گہرے علم والے شخص تھے، ان اوصاف کے باوجود اس آیت کے مفہوم کو سمجھنے میں ان سے غلطی ہوئی، اگر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی رہنمائی کرتے ہوئے یہ بیان نہ فرمایا ہوتا کہ ظلم سے شرک مراد ہے تو ہم بھی غلطی میں ان کی پیروی کرتے، لیکن اللہ تعالیٰ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی رہنمائی کے ذریعہ ہمیں محفوظ رکھا۔

دوسری مثال میں غور کیجیے! اگر مذکورہ حدیث نہ ہوتی تو بحالت امن نماز قصر کرنے میں ہم شبہ کا شکار رہتے، خواہ آیت کے ظاہر کے اعتبار سے خوف کی شرط نہ لگائیں، صحابہ رضی اللہ عنہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو امن کی حالت میں قصر کرتے ہوئے نہ دیکھا ہوتا تو وہ بھی خوف کی شرط والا مفہوم ہی سمجھتے۔

تیسری مثال دیکھیے، اگر حدیث نہ ہوتی تو ہم ان حلال اور پاکیزہ چیزوں کو حرام قرار دے دیتے مثلاً: ٹڈی، مچھلی، کلیجی اور جگر۔

چوتھی مثال لیجیے، اگر احادیث وارد نہ ہوتیں تو درندوں اور جنگل کے جانوروں کو ہم حلال سمجھ لیتے۔

اسی طرح پانچویں مثال میں غور کیجیے، اگر احادیث نہ ہوتیں تو حرام کیے ہوئے سونے اور چاندی کو ہم حلال سمجھ لیتے۔

اسی وجہ سے سلف میں سے بعض علما کا قول ہے کہ: سنت، قرآن کریم کا فیصلہ کرتی ہے۔

## سنت کو چھوڑ کر قرآن کریم پر اکتفا کرنا گمراہی ہے

باعث افسوس ہے کہ بعض مفسرین اور معاصر لکھنے والوں نے صرف قرآن کریم پر اعتماد کرتے ہوئے آخری دو مثالوں میں مذکور اشیا یعنی درندوں کے گوشت اور سونے چاندی کے پہننے کو جائز قرار دیا ہے، بلکہ اس وقت ''اہل قرآن'' نامی ایک جماعت وجود میں آئی ہے جو عقل وخواہش کی بنیاد پر قرآن کی تفسیر کرتی اور صحیح احادیث کو نظرانداز کر دیتی ہے، سنت کے باب میں اس کا یہ رویہ افسوسناک ہے کہ جو حدیث خواہش کے مطابق ہوتی ہے اسے تو قبول کر لیتی ہے، اور جو موافق نہیں ہوتی اسے پس پشت ڈال دیتی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ شاید ذیل کی صحیح حدیث

میں نبی ﷺ نے ایسے ہی لوگوں کی طرف اشارہ فرمایا ہے:

لَا اُلْفِيَنَّ اَحَدُكُمْ مُتَّكِئًا عَلٰى اَرِيْكَتِهٖ يَاْتِيْهِ الْاَمْرُ مِنْ اَمْرِيْ مِمَّا اَمَرْتُ بِهٖ اَوْنَهَيْتُ عَنْهُ فَيَقُوْلُ لَا اَدْرِيْ مَاوَجَدْنَا فِيْ كِتَابِ اللّٰهِ اِتَّبَعْنَاهُ۔ ❶

نبی ﷺ نے فرمایا کہ

میں تم میں سے کسی کو اس حال میں نہ دیکھوں کہ وہ اپنی چارپائی پر ٹیک لگائے ہوئے ہے اور اس کے پاس میرے اوامر ونواہی میں سے کوئی بات آتی ہے تو وہ کہتا ہے کہ میں نہیں جانتا کہ یہ کتاب اللہ میں ہے کہ ہم اس کی اتباع کریں۔

دوسری روایت میں ہے:

نبی ﷺ نے فرمایا کہ

مَا وَجَدْنَا فِيْهِ حَرَامًا حَرَّمْنَاهُ، اَلَاوَاِنِّيْ اُوْتِيْتُ الْقُرْاٰنَ وَمِثْلَهٗ مَعَهٗ۔ ❷

جو کچھ ہم نے اس میں حرام پایا اسے حرام قرار دیا۔ سنو مجھے قرآن دیا گیا ہے اور اس کے ساتھ اس جیسی ایک اور چیز۔

ایک اور روایت میں آپ ﷺ کا فرمان ہے کہ

اَلَا اِنَّ مَا حَرَّمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ مِثْلَ مَاحَرَّمَ اللّٰهُ۔ ❸

سنو! اللہ تعالیٰ کے رسول (ﷺ) نے جو کچھ حرام قرار دیا وہ اللہ تعالیٰ کے حرام کیے ہوئے کی طرح ہے۔

ایک افسوسناک امر یہ ہے کہ ایک فاضل مصنف نے اسلامی شریعت وعقیدہ کے موضوع پر کتاب تصنیف کی ہے جس کے مقدمہ میں لکھا ہے کہ: اس کتاب کی تالیف کے وقت ان کے پاس قرآن کے علاوہ کوئی دوسرا ماخذ نہیں تھا۔

---

❶ (ترمذی ٢٦٣ کتاب العلم' ابوداود ٤٦٠٥ السنة)

❷ (ابوداود ٤٦٠٤ في السنة)

❸ (ابوداود ٤٦٠٤' ابن ماجه ١٢ في السنة)

لیکن مذکورہ بالا حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ اسلامی شریعت صرف قرآن کریم کا نام نہیں، بلکہ اس سے قرآن وسنت دونوں مراد ہیں، اس لیے اگر کوئی ان دونوں میں سے صرف کسی ایک کو قابل عمل سمجھے تو وہ دونوں کا باغی ہوگا، کیونکہ دونوں (قرآن وسنت) میں ایک دوسرے کی پابندی کا حکم ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ۔ (نساء ۸۰)

جو کوئی اللہ تعالیٰ کے رسول کی تابعداری کرتا ہے تو وہ اللہ تعالیٰ کی تابعداری کرتا ہے۔

ایک اور مقام پر اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

فَلَا وَ رَبِّكَ لَا يُؤْمِنُوْنَ حَتّٰى يُحَكِّمُوْكَ فِيْمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَ يُسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ○ (النساء ٦٥)

پس تیرے رب کی قسم ہرگز یہ لوگ ایماندار نہ ہوں گے، جب تک آپس کے جھگڑوں میں تجھ ہی کو منصف نہ بنا دیں گے، پھر اپنے دلوں میں تیرے فیصلے سے ناراض (تنگ دل) نہ ہونگے بلکہ اس کو (بخوشی) قبول کر لیں گے۔

ایک اور مقام پر اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

وَ مَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّ لَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَى اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗٓ اَمْرًا اَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ وَ مَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا○ (الاحزاب ٣٦)

اور کسی مسلمان مرد یا عورت کو یہ لائق نہیں کہ جب کسی کام میں اللہ تعالیٰ اور اس کا رسول فیصلہ کر دیں تو ان کو بھی اپنے کام میں اختیار باقی ہو اور جو کوئی اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرتا ہے تو وہ صریح گمراہی میں پڑ جاتا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَمَآ اٰتٰكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَمَا نَهٰكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا۔ (الحشر ٧)

اور جو کچھ رسول اللہ تم کو دیں وہ قبول کیا کرو اور جس سے روکیں اس سے رک جایا کرو۔

اس آخری آیت کے بعد میں سیدنا ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا واقعہ بھی ذکر کرنا مناسب سمجھتا ہوں

ابن قیم رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ جس شخص کو روایات کا کچھ تجربہ ہے تو وہ اس امر میں شک نہیں کرے گا کہ وہ صحابہ رضی اللہ عنہم ہی ہیں جنہوں نے ان احادیث کو روایت کیا ہے اور بعض نے بعض سے قبول کیا ہے اور کسی نے بھی روایت کرنے والے سے ان کا انکار نہیں کیا، پھر ان صحابہ رضی اللہ عنہم سے اول اور آخر کے تمام تابعین نے لیا اور جس نے بھی ان سے ان روایات کو سنا انہیں قبول کیا اور ان کی تصدیق کی اور جس نے ان سے نہیں سنا تو اسی طرح انہیں تابعین سے لیا اور تبع تابعین نے تابعین سے لیا اور یہ ایسی بات ہے کہ جسے اہل حدیث عام طور پر جانتے ہیں جس طرح کہ وہ صحابہ کے عدل اور ان کے صدق و امانت کو جانتے ہیں اور جیسے ان کا نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے وضو، غسلِ جنابت، نماز کی تعداد اور اوقات، اذان، تشہد، جمعہ اور عیدین وغیرہ کا روایت کرنا، جن لوگوں نے ان چیزوں کی روایت کی ہے انہی لوگوں نے احادیث صفات کو بھی نقل کیا ہے، اگر ان کے نقل میں ان سے متعلق خطا و کذب کا جواز ہوتا تو ان روایات کے علاوہ مذکورہ دوسری روایات میں بھی یہ بات جائز ہوتی اور ایسی صورت میں قطعی طور پر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول روایات میں سے کسی پر ہمارے لیے وثوق نہیں رہ جاتا جو کہ دین، علم اور عقل سے دوری کی بات ہے، کیونکہ اسلام پر تنقید کرنے والے بہت سے لوگوں نے اسے عام قرار دیا ہے اور کہا ہے کہ ہمیں ان میں سے کسی چیز پر مطلق بھروسہ نہیں ہے۔ ابن قیم رحمہ اللہ نے کہا کہ ان لوگوں کو سنت اور دین حق سے دوری نصیب ہوئی، انہوں نے کفر کو ظاہر کیا اور اسلام کا پٹہ اپنے گلے سے نکال دیا اور احادیث کے رد میں ان کے اس قول نے مختلف فرقے پیدا کر دیئے۔ ❶

پھر دس سے زیادہ گروہوں اور ان کی انکار کردہ سنتوں کا ذکر کیا ہے، وہ لوگ اس میں افراط اور تفریط کی راہوں میں ہیں اور کچھ احادیث احکام اور احادیث صفات میں فرق کرتے ہیں، امام ابن قیم رحمہ اللہ کی یہ بحث بہت نفیس ہے، شائقین کو ان کی پوری بحث دیکھنی چاہئے، اگر مجھے طول کلام کا اندیشہ نہ ہوتا تو میں پوری کی پوری بحث نقل کرتا۔

گذشتہ بحث سے یہ بات ثابت ہوئی کہ خبر آحاد جسے امت نے قبول کیا وہ علم کا فائدہ دیتی

---

❶ الصواعق ۲/ ۴۳۳، ۴۳۴۔

ہے اور اگر بات ایسے ہی ہے تو پھر اس سے عقیدہ بھی ثابت ہوگا اور متکلمین میں سے جن لوگوں نے اس کی مخالفت کی ہے ان پر کوئی اعتماد نہیں ہے، اس لیے کہ ایسے لوگ کتاب وسنت کے دلائل اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور ان کے بعد کے ائمہ رحمہم اللہ کے اجماع کے مخالف ہیں۔

## سترہویں وجہ

⑰..... فرض کیجئے کہ احادیثِ آحاد علم ویقین کا فائدہ نہیں دیتیں، لیکن ان کے اتفاق کے مطابق یہ ظن غالب کا فائدہ قطعی طور پر دیتی ہیں۔ امام ابن قیم رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ ان سے اسماء وصفات کا اثبات ناجائز نہیں ہے، جس طرح طلبی احکام کا اثبات ناجائز نہیں پھر آخر باب طلب اور باب خبر میں اس اعتبار سے کیا فرق ہے کہ دونوں میں سے ایک میں ان سے حجت پکڑی جائے اور دوسرے میں نہیں؟ یہ تفریق اجماع امت سے باطل ہے، ہمیشہ ان احادیث سے خبریات میں ایسے ہی استدلال کیا جائے گا جس طرح کہ احکامات اور عملیات میں کیا جاتا ہے، خصوصاً عملی احکام اس خبر پر مشتمل ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اس طرح مشروع فرمایا ہے یا اسے واجب قرار دیا ہے اور دین کے لیے اسے پسند کیا ہے، اس طرح اس کی شریعت اور اس کا دین اس کے اسماء وصفات سے متعلق ہیں اور ہمیشہ صحابہ، تابعین اور تبع تابعین اور علماء حدیث وسنت، صفات، تقدیر، اسماء اور احکام کے مسائل میں انہیں اخبار سے حجت پکڑتے تھے اور قطعی طور پر ان میں سے کسی سے یہ بات منقول نہیں کہ اس نے ان کے ذریعہ احکام کے مسائل میں استدلال کیا ہے، اور اللہ تعالیٰ کے اسماء وصفات میں نہیں کیا، تو ان دونوں باتوں میں فرق کرنے والوں کے اسلاف کدھر ہیں؟!

ہاں ان کے اسلاف کچھ متاخرین متکلمین ہیں جن کو اللہ تعالیٰ، اس کے رسول اور صحابہ رضی اللہ عنہم سے منقول چیزوں سے کوئی تعلق نہیں ہے، بلکہ اس باب میں کتاب وسنت اور اقوال صحابہ رضی اللہ عنہم سے ہدایت طلبی سے دلوں کو باز رکھتے ہیں اور متکلمین کی آراء اور متکلفین کے قواعد کا حوالہ دیتے ہیں۔ انہیں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ وہ ان باتوں میں فرق ہے اور اس تفریق پر انہوں نے اجماع کا دعویٰ بھی کیا ہے، حالانکہ مسلمان ائمہ کرام میں سے کسی امام سے یہ خود ساختہ اجماع منقول نہیں ہے اور نہ ہی کسی صحابی اور تابعی سے، اہل کلام کی یہ عادت ہے کہ وہ ایسی باتوں کے لیے اجماع بیان کر دیتے ہیں جسے مسلمان ائمہ میں سے کسی نے نہ کہا ہو، بلکہ ائمہ

اسلام تو اس کے خلاف ہیں، امام احمد رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ جس نے اجماع کا دعویٰ کیا اس نے جھوٹ کہا، اصم ❶ اور ابن علیہ ❷ اور اس جیسے لوگ اپنے دعویٰ ❸ اجماع سے رسول اللہ ﷺ کی سنت کو باطل کرنا چاہتے ہیں۔

## اٹھارویں وجہ

⑱.....دلیل کا ظنی یا قطعی امور سے ہونا ایک اضافی امر ہے جو حاصل کرنے والے اور استدلال کرنے والے کے بدلنے سے بدل جاتا ہے اور یہ کوئی حقیقی صفت نہیں ہے، امام ابن قیم رحمہ اللہ نے لکھا ہے کہ یہ ایسا مسئلہ ہے جس کے متعلق کوئی ذی عقل نزاع نہیں کر سکتا، زید کے نزدیک کبھی وہ دلیل قطعی ہوتی ہے جو عمرو کے نزدیک ظنی ہے، لہٰذا ان کا یہ کہنا کہ رسول اللہ ﷺ کی صحیح احادیث جوامت میں رائج ہیں علم کا فائدہ نہیں دیتیں بلکہ یہ ظنی ہیں، گویا کہ اس سے وہ اپنی حالت کی خبر دے رہے ہیں، کیونکہ اہل سنت نے جن طریقوں سے جو علم حاصل کیا ہے وہ انہیں حاصل نہیں ہوا، لہٰذا ان کا یہ کہنا کہ ان سے علم کا فائدہ حاصل نہیں ہوتا، ان سے حکم عام لازم نہیں آتا، یہ اس استدلال کے مشابہ ہے کہ کسی چیز کو پانے والا اور اس کا جاننے والا اس کا پانے والا اور جاننے والا نہیں ہے وہ ایسے شخص کی طرح ہے جو تکلیف یا لذت یا محبت یا بغض اپنے اندر محسوس کرتا ہے، لیکن کوئی ایسا شخص اس کے سامنے آتا ہے، جو اس بات کی دلیل پیش کرتا ہے کہ اسے درد، یا تکلیف یا محبت یا بغض نہیں ہے، اور دیگر بہت سے شبہات کا بیان

---

❶ یہ ابوبکر عبدالرحمٰن بن کیسان معتزلی صاحب مقالات فی الاصول ہے، یہ ابوالہذیل علاف کے طبقہ سے ہے بلکہ، اس سے قدیم تر یہ ابراہیم بن علیہ کے شیوخ میں سے ہے جو امام احمد کے کلام میں اس کے ساتھ شامل ہے، اس کی بہت سی آراء ہیں جن میں سے اہل سنت بلکہ کبھی کبھی معتزلہ نے بھی اختلاف کیا ہے، جیسے اس نے امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے وجوب کا انکار کیا ہے، اس سلسلے کی معلومات کے لیے مقالات الاسلامیین لابی الحسن الاشعری کے درج ذیل صفحات کا مطالعہ کیجئے۔۲۲۳، ۲۴۲، ۲۶۹، ۲۷۰، ۲۷۸، ۳۲۸، ۳۳۱، ۳۳۵، ۳۳۶، ۳۴۳، ۳۴۴، ۴۵۱، ۴۵۶، ۴۶۰، ۴۶۷، ۵۶۴، ۵۸۸۔

❷ یہ ابراہیم بن اسماعیل بن مقسم الاسدی ابواسحاق مصری ہے، ذہبی نے میزان میں لکھا ہے کہ یہ گمراہ جہمی ہے، مناظرہ کرتا تھا اور خلق قرآن کا قائل تھا، ۲۱۸ء میں فوت ہوا اس کے والد اسماعیل ثقہ اور حافظ تھے جو شیخین کے رجال میں سے تھے۔۱۹۳م۔ ❸ الصواعق ۴۱۲/۲، ۴۱۳۔

کیا جاتا ہے، جن کا حاصل یہ ہے کہ جو چیز تمہیں حاصل ہے وہ مجھے حاصل نہیں اور اگر حق ہوتی تو ہم اور تم اس میں مشترک ہوتے اور یہ عین باطل ہے۔ ایک شاعر نے کتنی اچھی بات کہی ہے۔

اقول للائم المهدى ملامته ذق...... الهوى فان اسطعت الملام لم

ملامت کا ہدیہ بھیجنے والے سے میں کہتا ہوں کہ محبت کا مزہ چکھ لے۔ پھر ملامت کی طاقت ہو تو ملامت کر۔

ایسے لوگوں سے کہا جائے گا کہ اپنی توجہ رسول اللہ ﷺ کی لائی ہوئی باتوں کی طرف پھیر دو، ان کے خواہش مند بنو، ان کا تتبع کرو اور ان کو جمع کرو، ان کو نقل کرنے والوں کے اصول اور ان کی سیرت سے آگاہی حاصل کرو، ان کے سوا ہر بات سے اعراض کرلو، ان کو اپنی طلب کی منزل اور اپنے ارادے کی آخری حد بنالو، بلکہ ان کے لیے ایسے ہی حریص بن جاؤ جیسے ارباب مذاہب کے پیرو اپنے ائمہ کے مذاہب کی معرفت کے حریص ہوتے ہیں کہ انہیں اتنا ضروری علم حاصل ہو جاتا ہے کہ یہ ان کے مذاہب کے خیالات واقوال ہیں اور اگر کوئی انکار کرنے والا ان کا انکار کرے تو اس کا مذاق اڑاتے ہیں۔ اس وقت تم کو معلوم ہو جائے گا کہ رسول اللہ ﷺ کی احادیث علم کا فائدہ دیتی ہیں یا نہیں، احادیث اور ان کے طلب سے تمہارا اعراض تمہیں علم کا فائدہ نہیں دے سکتا اور اگر تم یہ کہو کہ یہ تمہیں بطور ظن کے کوئی فائدہ نہیں دے سکتیں تو اس سے گویا تم اس بات کا اظہار کر رہے ہو کہ احادیث کے متعلق تم کتنے پانی میں ہو۔ [1]

امام ابن قیم رحمہ اللہ نے دوسرے مقام پر لکھا ہے کہ جب احادیث سے اعراض، ان کی روایت سے نفرت اور ان کے خلاف کہنے والوں سے حسن ظن اس کے لیے طے ہو چکا ہے یا شیطانی اور خیالی تعارض اس کے دل میں جاگزیں ہے تو ایسی صورت میں معاملہ اس آیت کے مطابق ہوگا۔

---

[1] الصواعق ۲/۴۳۲، ۴۳۳۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّ شِفَآءٌ ۝ ❶

کہہ دو وہ ایمان لانے والوں کے لیے ہدایت اور شفا ہے۔

اگر اس کا عشر عشیر بھی ہوتو انہیں علم اور ایمان حاصل نہیں ہوسکتا اور دل میں تواتر کے ذریعہ علم کا حصول آسودگی اور سیرابی کی طرح ہے اور ہر خبر علم کے کسی حصہ کا فائدہ دیتی ہے، پھر جب کئی خبریں اکٹھی ہو جائیں اور باہم قوی ہو جائیں تو علم کا فائدہ دیتی ہیں یا تو کثرت کے سبب سے یا قوت کے سبب سے یا دونوں کے مجموعہ سے، پس جب سامع کے دل میں ان خبروں سے متعلق ان کے طرق کا علم، ان کے رواۃ کے حالات کی معرفت اور ان کے معانی کا فہم جمع ہو گیا تو اسے ایسا ضروری علم حاصل ہو گیا جسے دور کرنا ممکن نہیں ہے۔ اسی وجہ سے تمام ائمہ حدیث جن کے بارے میں تمام امت کلمہ خیر کہتی ہے، ان احادیث کے مضمون کے متعلق یقین رکھتے ہیں اور ان کے ذریعہ رسول اللہ ﷺ پر گواہی دیتے ہیں، اس علم کے باوجود کہ جن کو ان کی سیرت اور ان کے حالات کی خبر ہے کہ وہ صدق اور امانت و دیانت میں سب لوگوں سے بڑھ کر ہیں، تمام لوگوں سے زیادہ صاحب فہم ہیں، سب سے زیادہ صدق کے ماننے والے اور اس کا تحفظ کرنے والے ہیں، کذب سے پرہیز کرنے والے ہیں اور اس معاملہ میں وہ اپنے باپ، بیٹے، استاد اور دوست کے لیے کوئی رواداری نہیں اپناتے اور انہوں نے رسول اللہ ﷺ کی روایات کو اس طرح قلم بند کیا کہ ان کے سوا کوئی اس مقام تک نہیں پہنچ سکا، نہ انبیاء کرام علیہم السلام سے نقل کرنے والے اور نہ غیر انبیاء سے۔ انہوں نے اپنے اساتذہ کو اسی حال پر بلکہ اس سے بھی بڑھ کر پایا اور انہوں نے اپنے سے اوپر والوں کو اسی طرح بلکہ اس سے بھی بڑھ کر پایا، یہاں تک کہ معاملہ ان لوگوں تک پہنچ جاتا ہے کہ جن کی اللہ تعالیٰ نے بے مثال تعریف کی ہے، ان سے اپنی رضامندی

---

❶ پوری آیت اس طرح ہے۔ وَلَوْ جَعَلْنٰهُ قُرْاٰنًا اَعْجَمِيًّا لَّقَالُوْا لَوْلَا فُصِّلَتْ اٰيٰتُهٗ ءَاَعْجَمِيٌّ وَّعَرَبِيٌّ قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ وَالَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ فِيْٓ اٰذَانِهِمْ وَقْرٌ وَّهُوَ عَلَيْهِمْ عَمًى اُولٰٓئِكَ يُنَادَوْنَ مِنْ مَّكَانٍ بَعِيْدٍ ۝ (فصلت ۴۴)

کی خبر دی اور یہ کہ اس نے انہیں منتخب کیا ہے اور قیامت کے دن دیگر امتوں پر انہیں گواہ بنائے گا۔ اب جو شخص اس میں غور و فکر کرے گا تو اسے اس بات سے علم یقینی کا فائدہ حاصل ہوگا جسے وہ لوگ نبی اکرم ﷺ سے نقل کرتے ہیں، جو ہر اس علم سے بڑھ کر ہے جسے ہر گروہ اپنے پیشوا سے نقل کرتا ہے۔ یہ ان کے نزدیک ایک وجدانی امر ہے بلکہ لذت والم محبت وبغض کے احساس کے مقام میں ہے، یہاں تک کہ وہ اس کو گواہی دیتے ہیں، قسم اٹھاتے ہیں، اور اس کی مخالفت کرنے والے سے مباہلہ کرتے ہیں۔

رسول اللہ ﷺ کے اخبار و سنن میں جرح کرنے والوں کے قول کے مطابق یہ بات جائز قرار پاتی ہے کہ ان اخبار کے راوی کاذب اور غلطی کرنے والے ہوں، آپ کے دشمنوں کے اس قول کے مشابہ کہ: یہ بات ہوسکتی ہے کہ یہ باتیں لے کر جو اس کے پاس آیا ہے وہ جھوٹا شیطان ہو، جبکہ ہر شخص یہ جانتا ہے کہ اہل الحدیث تمام گروہوں میں سب سے صادق تر ہیں، جیسا کہ عبداللہ بن مبارک نے کہا ہے کہ میں نے دین اہل حدیث کے لیے پایا اور کلام معتزلہ کے لیے اور کذب روافض کے لیے اور حیلے (بہانے) اہل رائے کے لیے۔ اہل الحدیث کو جب یہ بات معلوم ہوگئی کہ رسول اللہ ﷺ نے یہ احادیث فرمائی ہیں اور انہیں مختلف مقامات اور مختلف اوقات میں بیان فرمایا ہے تو اس سے انہیں ضروری اور یقینی علم حاصل ہوگیا، اس کے بعد سنت وحدیث سے کوئی لگاؤ نہ رکھنے والے کا یہ قول کہ اخبار آحاد علم کا فائدہ نہیں دیتیں ان کے نزدیک مقبول نہیں، اس لیے کہ یہ علم یقینی کے حصول کا دعویٰ کرتے ہیں اور ان کے مخالف یا تو اپنے لیے علم کے حصول کا انکار کرتے ہیں یا اہل الحدیث کے لیے، اگر اپنے لیے کرتے ہیں تو یہ بات دوسرے کے حصول میں خارج نہیں ہوسکتی اور اگر اہل الحدیث کے لیے انکار کرتے ہیں تو ان کے اپنے نفس کے علم سے مکابرہ کرتے ہیں، جیسے کہ ایک شخص اپنے نفس میں فرحت یا الم اور خوف ومحبت کے احساس سے اپنے غیر سے مکابرہ کرے اور مناظرہ جب اس حد تک پہنچ جائے تو اس میں کوئی فائدہ باقی نہیں رہ جاتا اور ایسی صورت میں اللہ اور رسول کے حکم مباہلہ کی طرف لوٹنا مناسب تر ہو جاتا ہے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

فَمَنْ حَآجَّكَ فِيْهِ مِنْ بَعْدِ مَا جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ اَبْنَآءَنَا وَ اَبْنَآءَكُمْ وَ نِسَآءَنَا وَ نِسَآءَكُمْ وَ اَنْفُسَنَا وَ اَنْفُسَكُمْ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَلْ لَّعْنَتَ اللّٰهِ عَلَى الْكٰذِبِيْنَ ٥ (آل عمران ۶۱) [1]

(اے محمد ﷺ) اس کے بعد کہ تجھ کو علم پہنچ چکا ہے جو تجھ سے جھگڑا کرے تو، تو کہہ دے آؤ ہم اپنے بیٹوں کو اور تمہارے بیٹوں کو اور اپنی عورتوں کو اور تمہاری عورتوں کو بلائیں (اکٹھا کریں) اور اپنی جان اور تمہاری جان کو، پھر ہم دعا کریں اور جھوٹوں پر اللہ تعالیٰ کی لعنت بھیجیں۔

## انیسویں وجہ

⑲..... اس باطل نظریہ کے لوازم میں سے یہ بھی ہے کہ صرف قرآن کریم میں جو عقیدہ مذکور ہے اسی کے ماننے پر اکتفا کیا جائے اور حدیث کو اس سے جدا کر دیا جائے اور حدیث میں جتنے عقائد اور غیبی امور موجود ہیں انہیں کسی شمار میں نہ رکھا جائے جیسے کہ اہل قرآن کے نام سے معروف گروہ کا خیال ہے، اس لیے کہ یہ لوگ حدیث کو مطلق محل استدلال میں نہیں رکھتے سوائے ان کے جو قرآن کے موافق ہوں اسی بنا پر ان کی نماز ہماری نماز کی طرح نہیں ہے، [2] ان کی زکوٰۃ ہماری زکوٰۃ کی طرح نہیں ہے، ان کی ہر عبادت ہماری عبادات سے مختلف ہے، جس کے نتیجہ میں ان کے عقائد ہمارے عقائد سے مختلف ہیں اس لیے قدرتی طور پر یہ غیر مسلمین کی طرح ہیں اور ایسے ہی لوگوں کی طرف رسول اللہ ﷺ نے صحیح حدیث میں اشارہ فرمایا ہے:

---

[1] الصواعق ۲/ ۳۵۷، ۳۵۹

[2] ان میں سے ایک شخص سے میں نے مطالبہ کیا کہ اپنی نماز دکھلاؤ تو اس نے ایسی نماز پڑھی جس پر قرآن کی بھی دلالت نہیں ہے کیونکہ وہ کچھ ایسی دعاؤں اور اذکار کا مجموعہ تھی کہ جن کی کوئی اصل نہیں سنت تو اس سے بہت دور کی بات ہے۔

سنو! مجھے قرآن عطا کیا گیا ہے اور اس کے ساتھ اسی کے مثل ایک اور چیز بھی، سنو! قریب ہے کہ ایک آسودہ حال شخص کہے گا تم قرآن کو لازم پکڑلو اور اس میں جو تم حلال پاؤ اسے حلال کرو اور جو حرام پاؤ اسے حرام کرو، سنو! تمہارے لیے گھریلو گدھا حلال نہیں اور نہ ہی درندوں میں دانت والے جانور اور نہ کسی معاہد کا لقطہ مگر یہ کہ اس کا مالک اس سے استغنا ظاہر کرے اور جو شخص کسی قوم کا مہمان ہو تو ان کا فرض ہے کہ اس سے حسن سلوک کریں، پس اگر وہ اچھی ضیافت نہ کریں تو مہمان کو چاہیے کہ اپنی مہمان نوازی سے محرومی کا عوض ان سے لے لے۔ ❶

میں کہتا ہوں کہ جو لوگ یہ باطل قول ثابت کرتے ہیں تو وہ اپنی گمراہی کے ایک بڑے حصے میں ان گمراہوں کے شریک ہیں یعنی عقیدہ سے متعلق امور میں صرف قرآن کریم پر اکتفا کرنا، یہ بات اگر چہ پہلی منزل میں بظاہر ان لوگوں کے مذکورہ قول کے مخالف ہے، کیونکہ یہ لوگ حدیث متواتر سے عقیدہ کو ثابت کرتے ہیں لیکن حقیقت میں یہ صرف لفظی اختلاف ہے نہ کہ معنوی۔ تحقیق یہ کہتی ہے کہ ان کا یہ عقیدہ نظریاتی ہے نہ کہ عملی، ورنہ جو لوگ اس بات کو ثابت کرتے ہیں، تو انہیں چاہیے کہ حدیث متواتر کی بنیاد پر اپنے عقائد میں سے کسی ایک عقیدہ کو ثابت کریں، میں شخصی طور پر نہیں سمجھتا کہ علماء کلام میں سے کوئی فرد حدیث متواتر سے کوئی عقیدہ ثابت کرتا ہو، کیونکہ حدیث اور اس کے طرق کے متعلق یہ لوگ سب سے زیادہ نادان ہیں، نیز حدیث سے شغل اور اس کے طلب سے سب سے زیادہ بچنے والے ہیں جس وجہ سے یہ لوگ اکثر احادیث کے متعلق یہ حکم لگا دیتے ہیں کہ یہ احادیث آحاد ہیں، حالانکہ علم حدیث کے جاننے والوں کے نزدیک یہ متواتر ہیں۔

مجھے شدید افسوس اس بات پر ہوتا ہے جب میں کچھ اہل قلم کو دیکھتا ہوں کہ وہ خود اپنی بعض کتب میں اپنے ثابت کردہ اس اصول کو بھول جاتے ہیں کہ ہر علم میں ماہرین اشخاص کی طرف رجوع کرنا واجب ہے، پھر ہم انہیں دیکھتے ہیں کہ متواتر احادیث پر، احادیثِ آحاد کا حکم لگا

---

❶ (ابو داؤد ۲/۵۰۵)

دیتے ہیں، یہ بات گذشتہ اور معاصر علماء علم کلام کی تقلید میں ہوتی ہے، وہ ان اہل الحدیث کی طرف رجوع نہیں کرتے جو حدیث کے طرق اور رجال کے جاننے والے ہیں، مثال کے طور پر انہی لوگوں میں سے ایک شخص ہر رات آسمان دنیا کی طرف اللہ تعالیٰ کے نزول کی حدیث پر تعلیق لگاتے ہوئے کہتا ہے کہ نزول اور اللہ تعالیٰ کے آسمان میں ہونے کے بارے میں احادیث آحاد وارد ہیں اور یہ علم کا فائدہ نہیں دیتیں، جب کہ حدیث نزول اہل الحدیث کے نزدیک متواتر ہے، علامہ ابن قیم رحمہ اللہ نے تہذیب السنن (۷/۱۰۷) میں اس کی توضیح کی ہے اور وہ کہتے ہیں کہ اس حدیث کو بیس سے زیادہ صحابہ نے روایت کیا ہے۔ بیہقی نے اپنی کتاب الاسماء والصفات ۴۵۱ میں ان میں سے دس سے زیادہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے نام گنوائے ہیں۔ انہوں نے خود اور شیخین اور آجری نے (۳۰۷، ۳۰۹ میں) ان میں سے کچھ کی احادیث روایت کی ہیں اور ارواء الغلیل فی تخریج احادیث منار السبیل (رقم ۴۴۹) اور تخریج کتاب السنة لابن ابی عاصم (رقم ۴۹۲۔۵۰۸) میں، میں نے ان میں سے بعض کی تخریج کی ہے۔

اللہ تعالیٰ کے آسمان میں ہونے سے متعلق احادیث اگر متواتر نہیں ہیں تو مستفیض ضرور ہیں، صرف بیہقی نے (۴۲۱۔۴۲۴ میں) ان میں سے پانچ کی روایت کی ہے اور ان پر آیت پاک ''ءَأَمِنتُم مَّن فِي السَّمَآءِ'' کیا تم اس ذات سے بے خوف ہو جو آسمان میں ہے، کی شہادت مستزاد ہے بشرطیکہ مصنوعی مجاز کے نام پر تاویل و تعطیل کا سہارا نہ لیا جائے۔ ❶

ان میں سے کچھ حدیث رویت کے متعلق بھی حکم لگاتے ہیں کہ یہ حدیث آحاد ہے، حالانکہ ماہرین حدیث اور ان کے علاوہ دوسروں کے نزدیک یہ متواتر حدیث ہے اور اس کے تواتر کی توضیح ابوالحسن اشعری نے کی ہے۔ ❷

---

❶ جو شخص یہ جاننا چاہے کہ مجاز کہنے کی لغت میں کوئی اصل نہیں ہے اور لغت کے ائمہ میں سے کسی نے اسے نہیں کہا ہے، تو اسے شیخ الاسلام ابن تیمیہ کی اس تحریر کو پڑھنا چاہیے جو انہوں نے کتاب الایمان میں اس سے متعلق لکھی ہے، نیز ابن قیم کی الصواعق کی طرف رجوع کرنا چاہیے۔

❷ دیکھو المذاهب الاسلامیه، لابی زهره، ص ۲۶۷۔

اسی طرح نزول مسیح اور ظہور دجال کی حدیث پر عدم تواتر کا حکم لگاتے ہیں اور یہ ان عقائد کے متعلق بطور مثال ہے کہ بقول ان کے نوجوان جن پر ایمان کے مکلف نہیں ہیں حالانکہ حدیثِ نزول اہل الحدیث کے نزدیک متواتر ہے۔ میں نے خود صرف اس روایت کے بیس طرق بیس صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے جمع کیے تھے جن میں سے ہر ایک عیسیٰ علیہ السلام کے آخری زمانے میں نزول کی تصریح کرتی ہے اور ان صحابہ رضی اللہ عنہم میں سے بعض کی حدیث کے ایک سے زیادہ طرق ہیں اور وہ سب کے سب صحیح ہیں۔ میں نے ایک مفصل مقالہ مجلّہ الرسالہ میں شائع شدہ ایک تحریر کے جواب میں لکھا تھا جو اس حدیث اور حیات عیسیٰ علیہ السلام اور ان کی وفات سے متعلق ایک سوال کا جواب ہے۔ صاحب مقالہ نے اس میں یہ خیال ظاہر کیا تھا کہ یہ حدیث آحاد ہے، میں نے یہ مقالہ مجلّہ کے پاس بھیجنے کا ارادہ کیا تھا لیکن کچھ باہوش ادباء نے مجھے ایسا نہ کرنے کا مشورہ دیا کہ اہل مجلّہ صاحب تحریر کی مخالفت کی وجہ سے اسے شائع نہیں کریں گے اور اگر ضروری ہے تو اس کا اختصار کر دیجیے، چنانچہ میں نے ڈیڑھ صفحے میں اس کا خلاصہ کر دیا جبکہ اس کی اصل بیس صفحے پر پھیلی ہوئی ہے، لیکن پھر بھی اس کی اشاعت نہ ہو سکی۔

بے شمار متواتر احادیث کی یہ تھوڑی سی مثال ہے جن پر احادیث کا علم نہ رکھنے والے حدیث آحاد کا حکم لگاتے ہیں، حالانکہ علم حدیث کے جاننے والوں کے نزدیک یہ مشہور ترین متواتر احادیث میں سے ہیں، پھر بھی اگر اہل کلام ان کے حقائق کو ثابت نہ کریں، ان کے مضمون پر یقین نہ کریں اور ان پر اعتقاد نہ کریں تو ''فَبِأَيِّ حَدِيثٍ بَعْدَهُ يُؤْمِنُونَ ○'' پھر اس کے بعد کس بات پر لوگ ایمان لائیں گے؟

حق وہی جو میں نے عرض کیا ہے اور یہ باطل قول اپنے قائلین کو عقیدہ کے باب میں اہل قرآن کی اقتداء میں صرف قرآن کریم پر انحصار کرنے کی طرف لے جائے گا، جبکہ اوپر میری پیش کی گئی مثالیں اس بات کو ثابت کرنے کے لیے کافی ہیں، لیکن یہ سب استنباط اور بطور الزام تھا۔ اس بارے میں معاصر اہل قلم میں سے ایک شخص کے کلام کی واضح تحریر پڑھیے جو صراحت سے اس نظریہ کے اثبات کا دعویٰ کرتے ہوئے کہتا ہے کہ توحید کے باب میں صرف آیات قرآنی

کی طرف رجوع کے انحصار کا اثبات۔ ❶

اس باطل قول کی طرف بعض معاصر مشائخ نے بھی سبقت کی ہے جن میں مشہور شیوخ از ہر میں سے ایک شیخ ہیں، وہ بہت صریح عبارت میں جس میں تاویل کی گنجائش نہیں کہتے ہیں کہ

وہ مسلمان جو اس بات پر ایمان رکھتے ہیں کہ غیبی امور میں صرف قرآن کریم ہی عقیدہ کا مصدر ہے (اور اسی حق بات پر ہمارا بھی ایمان ہے) اور فرشتوں پر ایمان سے متعلق اس حد پر ٹھہر جاتے ہیں کہ ان کے متعلق قرآن نے جس حد کی خبر دی ہے۔ ❷ (صفحہ ۴۳۱) پر مزید کہتے ہیں۔

اور عقائد میں ایسی کوئی بات نہیں ہے جسے منفرد طور پر حدیث ثابت کرتی ہو، صفحہ ۶۱ پر لکھتے ہیں کہ کتاب القاصد کے مؤلف نے (جو علم کلام کی ایک کتاب ہے) یہ بیان کیا ہے کہ علامات قیامت کی تمام احادیث آحاد ہی ہیں، یہ وہ نتیجہ ہے جس تک یہ لوگ احادیث میں مذکور مطلق اعتقاد کے انکار سے پہنچے ہیں اور یہ لوگ اس مقام تک ہرگز نہ پہنچتے اگر ان لوگوں نے یہ باطل قول نہ کہا ہوتا اور اس عظیم باطل کا لازم آنا، اس خیال کے بطلان پر حکم لگانے کے لیے ہی کافی ہے۔ اوپر بیان کی گئی وجوہات نیز یہ آخری وجہ بھی جس کا ذکر ہونے جا رہا ہے جو اس باطل قول سے متعلق آخری مقصد کا بیان ہے اس پر مستزاد ہیں، یہ باطل قول سلف سے خلف تک منقول و متوارث اور اسلامی عقائد کی بربادی یا کم از کم ان کے متعلق تشکیک کا سبب ہے۔

## بیسویں وجہ

⑳.....عیسیٰ علیہ السلام سے ایک حکمت روایت کی جاتی ہے جو جھوٹے مدعیان نبوت اور دجالوں کے سلسلے میں ہے کہ "من ثمارهم تعرفونهم" "ان کے اقوال واعمال سے تم انہیں پہچان لو گے۔ لہٰذا مسلمانوں میں سے جو شخص اس باطل قول کا نتیجہ دیکھنا چاہے کہ عقیدہ حدیث آحاد سے ثابت نہیں ہوتا تو اسے ان اسلامی عقائد پر غور کرنا چاہیے جن کو ہم ذیل میں بیان

---

❶ دیکھو، کتاب فصول الاسلامیه، ۱۵۳۔

❷ الاسلام عقیدة و شریعة، ص۲۴، شیخ محمد شلتوت۔

کر رہے ہیں اور جن کو خلف نے سلف سے پایا ہے اور ان کے متعلق شہادت دینے والی کثیر و بیشمار روایات آئی ہیں تو اس وقت اس قول کی زبردست خطرنا کی واضح ہو جائے گی جسے یہ مخالفین ثابت کرتے ہیں اور یہ نہیں سمجھتے کہ مسلمان جن صحیح عقائد پر ہیں ان کے انکار سے انہیں کتنی زبردست گمراہی میں ڈال رہے ہیں، وہ اسلامی عقائد یہ ہیں۔

① آدم علیہ السلام اور ان کے علاوہ دیگر انبیاء کرام علیہم السلام کی نبوت جن کا ذکر قرآن کریم میں نہیں ہے۔

② جملہ انبیاء ورسل علیہم السلام پر ہمارے نبی محمد ﷺ کی فضیلت۔

③ محشر میں آپ ﷺ کی شفاعت کبریٰ۔

④ آپ ﷺ کی شفاعت اپنی امت کے مرتکبین کبائر کے لیے۔

⑤ قرآن کریم کے سوا آپ ﷺ کے معجزات جن میں معجزۂ شق القمر بھی ہے، قرآن میں اس کے ذکر کے باوجود انہوں نے اس کی ایسی تاویل کی ہے جو ان صحیح احادیث کے خلاف ہے، جن میں بحیثیت رسول (ﷺ) کے معجزہ سے چاند کے پھٹنے کی تصریح ہے۔

⑥ آپ ﷺ کی جسمانی صفات اور کچھ اخلاقی شمائل۔

⑦ وہ احادیث جن میں خلق کی ابتداء ملائکہ اور جن، جنت اور دوزخ کی صفت مذکور ہے کہ یہ دونوں مخلوق ہیں اور یہ کہ حجر اسود جنت سے آیا ہے۔ ❶

⑧ رسول اللہ ﷺ کی وہ خصوصیات جنہیں امام سیوطی رحمہ اللہ نے اپنی کتاب الخصائص الکبریٰ میں جمع کیا ہے، جیسے جنت میں داخل ہونا، جنتیوں کو دیکھنا، نیز ان نعمتوں کو دیکھنا جنہیں متقیوں کے لیے تیار کیا گیا ہے اور ایک جن ساتھی کا اسلام وغیرہ۔

⑨ یہ یقین کہ عشرہ مبشرہ رضی اللہ عنہم اہل جنت میں سے ہیں۔

⑩ قبر میں منکر نکیر کے سوال پر ایمان۔

---

❶ شیخ محمد شلتوت نے ص ۱۱۳ میں تصریح کی ہے کہ وہ مکہ کے پتھروں میں سے ایک طبعی پتھر ہے جس طرح انہوں نے ص ۲۴، ۲۵ میں اشارہ کیا ہے کہ وہ اعتقاد نہیں رکھتے کہ ملائکہ نور سے پیدا ہوئے ہیں۔

⑪ عذاب قبر پر ایمان۔

⑫ قبر کے بھینچنے پر ایمان۔

⑬ قیامت میں نصب دو پلڑے والی میزان پر ایمان۔

⑭ صراط پر ایمان۔

⑮ آپ کے حوض کوثر پر ایمان اور اس پر ایمان کہ جو شخص اس سے ایک بار سیراب ہو جائے گا، تو وہ دوبارہ کبھی پیاسا نہ ہوگا۔

⑯ آپ ﷺ کی امت میں سے ستر ہزار اشخاص کا جنت میں بغیر حساب کے داخل ہونا۔

⑰ محشر میں انبیاء کرام علیہم السلام سے تبلیغ کے متعلق سوال۔

⑱ قیامت اور حشر و نشر کی جو صفت صحیح احادیث میں بیان ہوئی ہے، ان سب پر ایمان۔

⑲ قضاء و قدر اور اس کے خیر و شر پر ایمان اور اس بات پر ایمان کہ اللہ تعالیٰ نے ہر انسان کی سعادت و شقاوت اور اس کا رزق اور موت لکھ دی ہے۔

⑳ اس قلم پر ایمان جس نے ہر چیز لکھی ہے۔

(۲۱) اس بات پر ایمان کہ قرآن کریم اللہ تعالیٰ کی کتاب ہے، حقیقتاً نہ کہ مجازاً۔

(۲۲) بطور حقیقت عرش اور کرسی پر ایمان نہ کہ مجازاً۔ [1]

(۲۳) اس بات پر ایمان کہ اہل کبائر جہنم میں ہمیشہ نہیں رہیں گے۔

(۲۴) اس بات پر ایمان کہ شہداء کی روحیں جنت میں سبز پرندوں کی شکل میں ہوں گی۔

(۲۵) اس بات پر ایمان کہ اللہ تعالیٰ نے زمین پر حرام کر دیا ہے کہ وہ انبیاء کرام علیہم السلام کے جسم کو کھائے۔

(۲۶) اس بات پر ایمان کہ اللہ تعالیٰ کے کچھ فرشتے سرگرم سفر ہیں جو رسول اللہ ﷺ کو آپ کی امت کا سلام پہنچاتے ہیں۔

---

[1] ان میں سے ایک شخص نے الفصول ص ۱۵۲ میں تصریح کی ہے کہ کرسی پر ایمان مجازاً ہے اور اس پر ایمان کا انکار حقیقتہً ہے اور اسی پر ایمان کی دعوت دی ہے۔

(۲۷) تمام علامات قیامت پر ایمان لانا، جیسے مہدی کا خروج، عیسیٰ علیہ السلام کا نزول، دجال کا خروج اور اپنے مقام سے دابۃ الارض کا نکلنا وغیرہ، جن کے متعلق صحیح احادیث وارد ہیں۔

(۲۸) اس بات پر ایمان کہ مسلمان تہتر فرقوں میں بٹ جائیں گے، ایک کے علاوہ سب جہنم میں جائیںگے اور وہ وہی گروہ ہے جو ان تمام باتوں کو مانتا ہے جن کو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین مانتے تھے، خواہ ان کا تعلق عقیدہ سے ہو یا عبادت وہدایت سے۔

(۲۹) اس بات پر ایمان کہ اللہ تعالیٰ کے ان تمام اسماء حسنیٰ اور اس کی صفات علیا پر ایمان جو سنت صحیحہ میں وارد ہیں جیسے علی، قدیر اور فوقیت اور نزول وغیرہ صفات۔

(۳۰) اس بات پر ایمان کہ بلند آسمانوں کی طرف آپ کی معراج اور رب تعالیٰ کی بڑی بڑی نشانیوں کا دیکھنا۔

یہ وہ صحیح اسلامی عقائد ہیں جو ثابت، متواتر یا مستفیض احادیث میں وارد ہیں اور جنہیں امت نے قبول کیا ہے، جن کی تعداد سینکڑوں میں ہے، میں نہیں خیال کرتا کہ کوئی مسلمان ان کے انکار کی جرأت کرے گا یا ان میں شکوک وشبہات پیدا کرے گا، گو یہ بات ان لوگوں پر لازم آتی ہے جو حدیثِ آحاد سے عقیدہ کو ثابت نہیں کرتے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں اور ان کو سیدھے راستے کی ہدایت دے۔ واخر دعوانا ان الحمد لله رب العلمين۔

# پہلی فصل

## حدیث کی طرف مراجعت کا وجوب اور اس کی مخالفت کی حرمت

معزز بھائیو! صدر اول کے تمام مسلمانوں کا یہ متفق علیہ مسئلہ رہا ہے کہ حدیث نبوی علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام ہر شعبہ حیات میں شریعت اسلامی کا دوسرا اور آخری مرجع ہے۔ چاہے یہ شعبہ ان دیکھی اعتقادی چیزوں سے متعلق ہو، یا عملی، سیاسی اور تربیتی احکام سے اور کسی بھی چیز میں قیاس، اجتہاد یا رائے سے اس کی مخالفت جائز نہیں۔ جیسا کہ امام شافعی رحمہ اللہ نے "الرسالة" کے آخر میں فرمایا ہے کہ "حدیث کی موجودگی میں قیاس جائز نہیں" اسی جیسی بات متاخرین اصولیین کے یہاں مشہور ہے کہ "جب حدیث آجائے تو غور وفکر باطل" اور "جہاں نص ہو وہاں اجتہاد کا کوئی کام نہیں" اس سلسلہ میں ان کی سند قرآن کریم اور سنت مطہرہ ہے۔

## قرآن کریم کا حدیث رسول سے فیصلہ کرانے کا حکم

قرآن کریم کے اندر بہت سی آیات ہیں جن کو میں اس مقدمہ میں ذکر کر رہا ہوں (کیونکہ یاددہانی مومنوں کے لیے نفع بخش ہے)

①...... اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

وَ مَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّ لَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَى اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗۤ اَمْرًا اَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ وَ مَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًاؕ (الاحزاب ۳۶)

ترجمہ: جب اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کسی بات کا فیصلہ کردیں تو کسی مومن مرد اور کسی مومنہ عورت کے لیے اپنے معاملہ میں کسی طرح کے اختیار استعمال کرنے کا حق باقی نہیں رہ جاتا اور جو بھی اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ

کی نافرمانی کرے گا تو وہ کھلم کھلا گمراہ ہوا۔

②......الہ العالمین کا ارشاد ہے۔

يٰـاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُقَدِّمُوْا بَيْنَ يَدَيِ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَاتَّقُوا اللّٰهَ اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ○ (الحجرات ۱)

ترجمہ: اے مومنو! اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ سے خود کو آگے نہ بڑھاؤ اور اللہ تعالیٰ سے ڈرو، بیشک اللہ تعالیٰ سننے والا اور جاننے والا ہے۔

③......اللہ رب العالمین کا فرمان ہے۔

قُلْ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَ الرَّسُوْلَ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْكٰفِرِيْنَ ○

(آل عمران ۳۲)

ترجمہ: (اے محمد ﷺ) کہہ دیجیے کہ تم لوگ اللہ تعالیٰ اور رسول (محمد ﷺ) کی اطاعت کرو، پھر اب اگر وہ لوگ پیٹھ پھیریں تو اللہ تعالیٰ کافروں کو پسند بھی نہیں کرتا۔

④......اللہ رب العزت کا ارشاد ہے۔

وَ اَرْسَلْنٰكَ لِلنَّاسِ رَسُوْلًا وَ كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا○ مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ وَ مَنْ تَوَلّٰى فَمَآ اَرْسَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ حَفِيْظًا○

(النسآء ۷۹۔۸۰)

ترجمہ: ہم نے آپ کو رسول بنا کر بھیجا ہے اور اس کی شہادت ہی کے لیے اللہ تعالیٰ کافی ہے۔ جس نے رسول کی اطاعت کی تو اس نے اللہ تعالیٰ کی اطاعت کی اور جنہوں نے پیٹھ پھیری تو ہم نے بھی آپ کو ان کا نگہبان بنا کر نہیں بھیجا۔

⑤......اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

يٰـاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَ اَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَ اُولِي الْاَمْرِ مِنْكُمْ فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِيْ شَيْءٍ فَرُدُّوْهُ اِلَى اللّٰهِ وَ الرَّسُوْلِ اِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَ الْيَوْمِ الْاٰخِرِ ذٰلِكَ خَيْرٌ وَّ اَحْسَنُ تَاْوِيْلًا ○ (النسآء ۵۹)

ترجمہ: اے مومنو! اللہ تعالیٰ کی اطاعت کرو اور رسول ﷺ کی اطاعت کرو اور اولی الامر (یعنی مسلمانوں کے امور کے نگرانوں کی) پھر اگر کسی چیز کے بارے میں جھگڑ بیٹھو تو اگر اللہ تعالیٰ پر اور آخرت کے دن پر ایمان رکھتے ہو، تو اس معاملہ کو اللہ تعالیٰ اور رسول ﷺ کی طرف لوٹاؤ، یہی صورت بہتر اور اچھے نتیجے والی ہے۔

⑥......اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

وَ اَطِیْعُوا اللّٰہَ وَ رَسُوْلَہٗ وَ لَا تَنَازَعُوْا فَتَفْشَلُوْا وَ تَذْھَبَ رِیْحُکُمْ وَ اصْبِرُوْا اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الصّٰبِرِیْنَ ○ (الانفال ۴۶)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کرو اور آپس میں نہ جھگڑو کہ جس کی وجہ سے تم کم ہمت ہو جاؤ اور تمہاری ہوا اکھڑ جائے اور صبر کرو بیشک اللہ تعالیٰ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے۔

⑦......اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

وَ اَطِیْعُوا اللّٰہَ وَ اَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَ احْذَرُوْا فَاِنْ تَوَلَّیْتُمْ فَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَا عَلٰی رَسُوْلِنَا الْبَلٰغُ الْمُبِیْنُ○ (المائدہ ۹۲)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کی اطاعت کرو اور رسول ﷺ کی اطاعت کرو اور احتیاط کرتے رہو اگر کہیں تم نے پیٹھ پھیر لی تو جان لو کہ ہمارے رسول پر کھلی ہوئی تبلیغ کی ذمہ داری ہے اور بس۔

⑧......رب کریم کا فرمان ہے۔

لَا تَجْعَلُوْا دُعَآءَ الرَّسُوْلِ بَیْنَکُمْ کَدُعَآءِ بَعْضِکُمْ بَعْضًا قَدْ یَعْلَمُ اللّٰہُ الَّذِیْنَ یَتَسَلَّلُوْنَ مِنْکُمْ لِوَاذًا فَلْیَحْذَرِ الَّذِیْنَ یُخَالِفُوْنَ عَنْ اَمْرِہٖٓ اَنْ تُصِیْبَھُمْ فِتْنَۃٌ اَوْ یُصِیْبَھُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ ○ (النور ۶۳)

ترجمہ: تم اپنے درمیان رسول ﷺ کو ایسے نہ پکارو جیسے تم میں سے کوئی ایک دوسرے کو پکارتا ہے، اللہ تعالیٰ تم میں سے ان لوگوں کو خوب جانتا ہے جو چھپ چھپا کر کھسکتے ہیں، تو جو لوگ رسول ﷺ کے مشن کی مخالفت کرتے ہیں، انہیں

(اس بات سے) ڈرنا چاہیے کہ کوئی مصیبت ان کو آن دبوچے یا درد ناک عذاب ان کو آ لے۔

⑨......اللہ عزوجل کا ارشاد گرامی ہے۔

یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اسْتَجِیْبُوْا لِلّٰهِ وَ لِلرَّسُوْلِ اِذَا دَعَاكُمْ لِمَا یُحْیِیْكُمْ وَ اعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ یَحُوْلُ بَیْنَ الْمَرْءِ وَ قَلْبِهٖ وَ اَنَّهٗٓ اِلَیْهِ تُحْشَرُوْنَ ٥

(الانفال ۲۴)

ترجمہ: اے مومنو! تم اللہ تعالیٰ کی بات کو اور رسول ﷺ کی بات کو قبول کرو، جب رسول ﷺ تم کو ایسی چیز کے لیے بلائیں جو تمہیں حیات نو عطا کرنے والی ہے اور جان لو کہ اللہ تعالیٰ انسان اور اس کے دل کے پاس ہی پاس ہے اور یہ بھی جان لو کہ تم کو اسی کے پاس اکٹھا کیا جائے گا۔

⑩......اللہ قادر کریم کا ارشاد ہے۔

وَ مَنْ یُّطِعِ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ یُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْهَا وَ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ ٥ وَ مَنْ یَّعْصِ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ وَ یَتَعَدَّ حُدُوْدَهٗ یُدْخِلْهُ نَارًا خَالِدًا فِیْهَا وَلَهٗ عَذَابٌ مُّهِیْنٌ ٥ (النسآء ۱۳، ۱۴)

ترجمہ: اور جو کوئی اللہ تعالیٰ کی اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کرے گا تو وہ اسے ایسے باغات میں داخل کرے گا جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں، وہ ان میں ہمیشہ رہیں گے اور یہ بہت بڑی کامرانی ہے۔ اور جو کوئی اللہ تعالیٰ کی اور اس کے رسول ﷺ کی نافرمانی کرے گا اور اللہ تعالیٰ کی سرحد سے آگے بڑھے گا (تو) وہ اسے آگ میں ڈال دے گا جس میں وہ ہمیشہ رہے گا اور اس کے لیے رسوا کن عذاب ہے۔

⑪......معبود برحق کا فرمان ہے۔

اَلَمْ تَرَ اِلَی الَّذِیْنَ یَزْعُمُوْنَ اَنَّهُمْ اٰمَنُوْا بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ یُرِیْدُوْنَ اَنْ یَّتَحَاكَمُوْٓا اِلَی الطَّاغُوْتِ وَ قَدْ اُمِرُوْٓا اَنْ یَّكْفُرُوْا بِهٖ وَ یُرِیْدُ الشَّیْطٰنُ اَنْ یُّضِلَّهُمْ ضَلٰلًا بَعِیْدًا٥ وَ اِذَا قِیْلَ لَهُمْ تَعَالَوْا اِلٰی مَآ

اَنْزَلَ اللّٰهُ وَاِلَى الرَّسُوْلِ رَاَيْتَ الْمُنٰفِقِيْنَ يَصُدُّوْنَ عَنْكَ صُدُوْدًا ○

(النسآء ۶۰،۶۱)

ترجمہ: (اے محمد ﷺ) کیا آپ نے انہیں نہیں دیکھا جو کہتے ہیں کہ وہ اس پر بھی ایمان لے آئے جو آپ پر نازل ہوا اور اس پر بھی جو آپ سے پہلے نازل ہوا، وہ چاہتے یہ ہیں کہ طاغوت سے فیصلہ کرائیں، حالانکہ انہیں اس کے انکار کا حکم دیا گیا ہے، شیطان تو چاہتا ہی ہے کہ انہیں دور کی گمراہی میں ڈال دے۔ اور جب ان سے کہا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی نازل کردہ چیز کی طرف آؤ، تو آپ منافقوں کو دیکھیں گے کہ وہ آپ ﷺ کے پاس آنے سے ڈھٹائی سے روکتے اور رکتے ہیں۔

⑫...... اللہ علیم وخبیر کا فرمان ہے۔

اِنَّمَا كَانَ قَوْلَ الْمُؤْمِنِيْنَ اِذَا دُعُوْٓا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ اَنْ يَّقُوْلُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ○ وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَيَخْشَ اللّٰهَ وَيَتَّقْهِ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفَآئِزُوْنَ ○ (النور ۵۱،۵۲)

ترجمہ: جب مومنوں کے درمیان فیصلہ کرنے کے لیے انہیں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی طرف بلایا جاتا ہے تو ان کا کہنا یہ ہوتا ہے کہ ہم نے سن لیا اور مان گئے یہی لوگ فلاح پانے والے ہیں۔ اور جو کوئی اللہ تعالیٰ کی اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ سے ڈرتا اور اس کا تقویٰ (دل میں) رکھتا ہے تو یہی لوگ کامران ہیں۔

⑬......حاکم کائنات کا فرمان ہے۔

وَمَآ اٰتٰـكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَمَا نَهٰكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا وَاتَّقُوا اللّٰهَ اِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ○ (الحشر ۷)

ترجمہ: اور رسول ﷺ تمہیں جو کچھ بھی دیں اسے لے لو اور جس سے روک دیں اس سے ہاتھ کھینچ لو اور اللہ تعالیٰ سے ڈرو بیشک اللہ تعالیٰ سخت سزا دینے والا ہے۔

⑭...... مالک ارض وسما کا فرمان ہے۔

لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ لِّمَنْ كَانَ يَرْجُوا اللّٰهَ وَ الْيَوْمَ الْاٰخِرَ وَ ذَكَرَ اللّٰهَ كَثِيْرًا ○ (الاحزاب ۲۱)

ترجمہ: تمہارے لیے اللہ تعالیٰ کے رسول ﷺ کے اندر بہترین نمونہ ہے اس کے لیے جو اللہ تعالیٰ اور آخرت کے دن کی امید رکھتا ہے اور اللہ تعالیٰ کو بہت یاد کرتا ہے۔

⑮...... اللہ علام الغیوب کا فرمان ہے۔

وَالنَّجْمِ اِذَا هَوٰى ○ مَا ضَلَّ صَاحِبُكُمْ وَمَا غَوٰى ○ وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى ○ اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى ○ (النجم ۱تا۴)

ترجمہ: قسم ہے ستارے کی جب وہ غائب ہو جائے۔ تمہارا ساتھی نہ تو گمراہ ہوا ہے اور نہ ہی غلط راہ پر پڑا ہوا۔ اور وہ خواہش سے بات بھی نہیں کرتا۔ وہ جو کچھ کہتا ہے وہ صرف وحی کی گئی ہوتی ہے۔

⑯...... رب ذوالجلال والاکرام کا ارشاد ہے۔

وَ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الذِّكْرَ لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ اِلَيْهِمْ وَ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ○ (النحل:۴۴)

ترجمہ: (اے محمد ﷺ) ہم نے آپ پر قرآن حکیم اس لیے اتارا ہے تاکہ آپ لوگوں کے لیے اتاری گئی چیز کی توضیح فرمائیں اور تاکہ وہ لوگ غور فکر کر سکیں۔

اس کے علاوہ اور بھی بہت سی آیات ہیں۔

## ہر چیز میں نبی ﷺ کی اتباع کی دعوت دینے والی احادیث

حدیث کا ایک اچھا خاصا ذخیرہ ایسا موجود ہے جس سے ضروری قرار پاتا ہے کہ ہم اپنے تمام دینی امور میں نبی ﷺ کی عمومی اتباع کریں۔

چند ثابت شدہ احادیث ملاحظہ فرمائیے۔

۱...... عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

وَسَلَّمَ قَالَ كُلُّ أُمَّتِي يَدْخُلُونَ الْجَنَّةَ إِلَّا مَنْ أَبَى قَالُوْا مَنْ أَبَى؟ قَالَ مَنْ أَطَاعَنِي دَخَلَ الْجَنَّةَ وَمَنْ عَصَانِي فَقَدْ أَبَى ۔ ❶

ترجمہ: سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری امت کے تمام لوگ جنت میں داخل ہوں گے مگر وہ جس نے انکار کیا، لوگوں نے پوچھا کون ہے جو انکار کرتا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے میری اطاعت کی وہ جنت میں داخل ہو گیا اور جس نے میری نافرمانی کی تو اسی نے انکار کیا۔

۲.....عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ جَآءَتْ مَلَآئِكَةٌ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ نَائِمٌ فَقَالَ بَعْضُهُمْ إِنَّهُ نَائِمٌ وَقَالَ بَعْضُهُمْ إِنَّ الْعَيْنَ نَائِمَةٌ وَالْقَلْبُ يَقْظَانُ فَقَالُوْا إِنَّ لِصَاحِبِكُمْ هٰذَا مَثَلًا فَاضْرِبُوْا لَهُ مَثَلًا فَقَالُوْا مَثَلُهُ كَمَثَلِ رَجُلٍ بَنَىٰ دَارًا وَجَعَلَ فِيْهَا مَأْدُبَةً وَبَعَثَ دَاعِيًا فَمَنْ أَجَابَ الدَّاعِيَ دَخَلَ الدَّارَ وَأَكَلَ مِنَ الْمَأْدُبَةِ وَمَنْ لَّمْ يُجِبِ الدَّاعِيَ لَمْ يَدْخُلِ الدَّارَ وَلَمْ يَأْكُلْ مِنَ الْمَأْدُبَةِ فَقَالُوْا أَوِّلُوْهَا لَهُ يَفْقَهْهَا فَقَالَ بَعْضُهُمْ إِنَّ الْعَيْنَ نَائِمَةٌ وَالْقَلْبُ يَقْظَانُ فَقَالُوْا فَالدَّارُ الْجَنَّةُ وَالدَّاعِيْ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَمَنْ أَطَاعَ مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَدْ أَطَاعَ اللّٰهَ وَمَنْ عَصٰى مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَدْ عَصَى اللّٰهَ وَمُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَرْقٌ بَيْنَ النَّاسِ۔ ❷

ترجمہ: سیدنا جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے مروی ہے، انہوں نے کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس فرشتے آئے اور آپ سو رہے تھے، ان میں سے کسی نے کہا آپ سوئے ہوئے ہیں اور کسی نے کہا کہ آنکھ سو رہی ہے، مگر دل بیدار ہے، پھر انہوں نے کہا کہ تمہارے اس ساتھی پر ایک مثال منطبق ہوتی ہے اس کے لیے مثال بیان کرو،

---

❶ (بخاری کتاب الاعتصام رقم الحدیث ۷۲۸۰)

❷ (بخاری رقم الحدیث ۷۲۸۱)

ان لوگوں (فرشتوں) نے کہا کہ آپ کی مثال اس شخص کی سی ہے جس نے ایک گھر بنایا، پھر اس میں دستر خوان چن دیا اور ایک بلانے والے کو بھیجا، تو جس نے اس کی دعوت قبول کر لی اور وہ گھر میں آیا اور دستر خوان سے کھایا۔ اور جس نے اس کی دعوت قبول نہ کی تو وہ گھر میں آیا نہ دستر خوان سے کھایا۔ فرشتوں نے کہا کہ اس کی توجیہ کر دو تا کہ وہ اسے سمجھ سکیں، ان میں سے کسی (ایک) نے کہا کہ آنکھ سوتی ہے دل بیدار ہے (یہ تو واضح چیز ہے)، پھر انہوں نے کہا دیکھو! گھر تو جنت ہے اور داعی محمد ﷺ ہیں اور جس نے محمد ﷺ کی اطاعت کی اس نے اللہ تعالیٰ کی اطاعت کی اور جس نے محمد ﷺ کی نافرمانی کی اس نے اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کی اور محمد ﷺ کے ذریعہ مومنوں اور کافروں کے درمیان امتیاز ہو جائے گا۔

۳...... عن ابی موسیٰ رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم قال انما مثلي ومثل ما بعثني الله به کمثل رجل اتی قوما فقال یا قوم انی رایت الجیش بعینی انی انا النذیر العریان، فالنجاء النجا، فاطاعه طائفة من قومه فادلجوا فانطلقوا علی مهلهم فنجوا وکذبت طائفة منهم فاصبحوا مکانهم مصبهم الجیش فاهلکهم واجتاحهم فذلك مثل من اطاعنی فاتبع ماجئت به ومثل من عصانی وکذب بماجئت به من الحق۔ ❶

ترجمہ: سیدنا ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ نبی ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا، میری مثال اور اس چیز کی مثال جسے دے کر اللہ تعالیٰ نے مجھے بھیجا ہے، اس شخص جیسی ہے جو کسی قوم کے پاس آیا اور اس نے کہا اے میری قوم بیشک میں نے اپنی دونوں آنکھوں سے لشکر کو دیکھا ہے اور بلاشبہ میں کھلا ڈرانے والا ہوں بچو، بچو، اس پر اس کی قوم کے ایک گروہ نے اس کی بات مان لی اور راتوں رات چل پڑے اور موقع پا کر نکل گئے، تو اس طرح وہ بچ گئے اور ایک گروہ نے اس کو جھٹلا دیا اور اپنی ہی جگہ

❶ (بخاری ۷۲۸۳ و مسلم ۱٦/ ۲۲۸۳)

ٹھہرے رہے، تو لشکر نے صبح کے اندھیرے میں ہی ان کو آلیا اور انہیں نیست و نابود کردیا۔ یہی ہے مثال اس کی جس نے میری اطاعت کی اور جسے میں لایا ہوں اس کی پیروی کی اور جس نے میری نافرمانی کی اور جو حق بات میں لایا ہوں اس کی تکذیب کی۔

۴.....عَنْ اَبِیْ رَافِعٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَاأُلْفِیَنَّ اَحَدُکُمْ مُتَّکِئًا عَلٰی اَرِیْکَتِہٖ یَاْتِیْہِ الْاَمْرُ مِنْ اَمْرِیْ مِمَّا اَمَرْتُ بِہٖ اَوْنَهَیْتُ عَنْہُ فَیَقُوْلُ لَا اَدْرِیْ مَا وَجَدْنَاہُ فِیْ کِتَابِ اللّٰہِ اِتَّبَعْنَاہُ (وَاِلَّافَلَا) ❶

ترجمہ: سیدنا ابو رافع رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں تم میں سے کسی کو ایسا نہ پاؤں کہ وہ اپنی مسند پر ٹیک لگائے ہو اور اس کے پاس میری ان باتوں میں سے کوئی بات پہنچے جس کا میں نے حکم دیا یا جس سے میں نے روکا ہے، تو وہ کہے مجھے نہیں معلوم! ہمیں تو قرآن میں جو ملتا ہے اس کی پیروی کرتے ہیں (ورنہ نہیں)

۵.....عن المقدام بن معدیکرب رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الا انی اوتیت القرآن ومثلہ معہ الا یوشك رجل شبعان علی اریکتہ یقول علیکم بھذا القرآن فما وجدتم فیہ من حرام فحرموہ وان ما حرم رسول اللہ کما حرم اللہ الا لایحل لکم الحمار الاھلی ولاذی ناب من السباع ولا لقطة معاھد الا ان یستغنی عنھا صاحبھا ومن نزل بقوم فعلیھم ان یقروہ فان لم یقروہ فلہ ان بعضھم بمثل قراہ۔ ❷

ترجمہ: سیدنا مقدام بن معدیکرب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، انہوں نے کہا کہ

---

❶ احمد، ابوداؤد ۴۶۰۵ السنۃ، ترمذی ۲۶۶۳ تصحیح کے ساتھ، ابن ماجہ ۱۳، طحاوی وغیرہ سند صحیح کے ساتھ۔

❷ (ابوداؤد ۴۶۰۴، ترمذی ۲۶۶۴، حاکم تصحیح کے ساتھ احمد سند صحیح کے ساتھ)

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا خبردار! میں قرآن دیا گیا ہوں اور اسی کے ساتھ اسی جیسی ایک اور چیز، خبردار! قریب ہے کہ ایک ایسا آسودہ شخص اپنی مسند پر ہوگا جو کہتا ہوگا کہ (لوگو!) اس قرآن کو لازم پکڑو، جو اس میں حلال پاؤ اسے حلال سمجھو اور جو حرام پاؤ اسے حرام سمجھو (نبی ﷺ فرماتے ہیں) لوگو! حالانکہ جسے اللہ تعالیٰ کے رسول نے حرام کر دیا وہ ویسے ہی ہے جیسے اللہ تعالیٰ نے حرام کیا! خبردار! گھریلو گدھا تمہارے لیے حلال نہیں، نہ جنگلی جانوروں میں سے کوئی درندہ اور نہ کسی بھی معاہدے والے شخص کی کوئی گری پڑی چیز، الا یہ کہ کوئی معمولی سی چیز ہو۔ اور جو کسی قوم کے یہاں اترے (مہمان بنے) تو اس قوم کے لیے ضروری ہے کہ اس کی ضیافت (مہمان نوازی) کریں اگر وہ اس کی ضیافت نہ کریں تو اس کے لیے جائز ہے کہ وہ اپنی مہمانی کے مثل ان سے بدلہ لے لے۔

۲......عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ تَرَكْتُ فِيْكُمْ شَيْئَيْنِ لَنْ تَضِلُّوْا بَعْدَهُمَا رَمَا تَمَسَّكْتُمْ بِهِمَا، كِتَابُ اللّٰهِ وَسُنَّتِيْ وَلَنْ يَّتَفَرَّقَا حَتّٰى يَرِدَا عَلَیَّ الْحَوْضَ ❶

ترجمہ: سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، میں نے تم میں دو چیزیں چھوڑی ہیں، ان دونوں کے بعد (جب تک تم انہیں تھامے رہو گے) کبھی بھی گمراہ نہیں ہوگے (وہ دونوں چیزیں یہ ہیں) اللہ تعالیٰ کی کتاب اور میری سنت اور یہ دونوں جدا نہیں ہوں گے یہاں تک کہ حوض پر میرے پاس آئیں گے۔

---

❶ (مالک مرسلا، حاکم، مسند صحیح کے ساتھ) (موطا ۸۹۹۔ حاکم ۱/ ۹۳ ابو نعیم نے اخبار اصبهان ۱/ ۱۰۳ الصحیحه ۱۶۱)

## مندرجہ بالا نصوص کا خلاصہ استدلال

ان آیات واحادیث کے اندر کچھ نہایت اہم چیزیں ہیں جن کو مجملاً کچھ اس طرح بیان کیا جاسکتا ہے۔

①......اللہ تعالیٰ کے فیصلے اور رسول ﷺ کے فیصلے میں کوئی فرق نہیں ہے، ان میں سے کسی کی مخالفت کا اختیار کسی بھی مومن کو نہیں ہے اور رسول اللہ ﷺ کی نافرمانی اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کی طرح ہے اور یہ کھلی ہوئی گمراہی ہے۔

②......رسول اللہ ﷺ سے آگے اپنے آپ کو بڑھانا جائز نہیں ہے جیسے اللہ تعالیٰ سے اپنے آپ کو آگے بڑھانا جائز نہیں اور یہ اپنے آپ کو آگے بڑھانا اس بات کا کنایہ ہے کہ آپ کی سنت کی مخالفت جائز نہیں ہے۔

امام ابن قیم رحمہ اللہ اعلام الموقعین (۱/۵۸) میں فرماتے ہیں ''یعنی تم لوگ (اس وقت تک) نہ کہو حتیٰ کہ آپ ﷺ کہہ دیں، تم حکم نہ دو حتیٰ کہ آپ ﷺ حکم دے دیں، تم فتویٰ نہ دو حتیٰ کہ آپ ﷺ فتویٰ دے دیں اور تم (اس وقت تک) کسی چیز کے بارے میں قطعی فیصلہ نہ کرو حتیٰ کہ آپ ﷺ ہی اس کام کا فیصلہ کریں اور اسے نافذ کریں۔

③......رسول اللہ ﷺ کی اطاعت سے پیٹھ پھیرنا کافروں کا شیوہ ہے۔

④......رسول اللہ ﷺ کا فرمانبردار اللہ تعالیٰ کا فرمانبردار ہے۔

⑤......دین کے کسی بھی معاملہ میں اختلاف اور نزاع کے وقت اللہ تعالیٰ کی طرف اور رسول اللہ ﷺ کی طرف مراجعت کرنا اور لوٹنا ضروری ہے۔

علامہ ابن قیم رحمہ اللہ اعلام الموقعین (۱/۵۴) میں فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی اطاعت اور رسول ﷺ کی اطاعت کا حکم دیا اور فعل کو لوٹایا (یعنی اطیعوا الرسول کہا) تو یہ بتانے کے لیے کہ رسول ﷺ کی اطاعت مستقلاً واجب ہے اور آپ ﷺ کے حکم کو قرآن کریم پر پیش کرنے کی ضرورت نہیں، بلکہ جب آپ حکم دیں تو اس کی اطاعت مطلقا واجب ہے خواہ قرآن کریم میں اس کا حکم موجود ہو یا نہ ہو، کیونکہ آپ کو کتاب اللہ اور اس کے ساتھ ہی اس جیسی ایک اور

چیز (جسے حدیث کہا جاتا ہے) دی گئی ہے۔ دیکھو! اللہ تعالیٰ نے اولی الامر (مسلمانوں کے معاملات کے نگرانوں) کی اطاعت کو مستقلاً تسلیم کرنے کا حکم نہیں دیا بلکہ فعل کو حذف کر دیا اور اولی الامر کی اطاعت کو رسول اللہ ﷺ کی اطاعت کے ضمن میں رکھا۔

علماء کے نزدیک اس میں کوئی اختلاف نہیں ہے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرنا، اس کی کتاب کی طرف رجوع کرنا ہے اور رسول اللہ ﷺ کی طرف رجوع کرنا ان کی زندگی میں تو انہیں کی طرف رجوع کرنا ہے اور ان کی وفات کے بعد ان کی سنت کی طرف رجوع کرنا ہے اور یہ بھی متفق علیہ بات ہے کہ ایسا کرنا ایمان کی شرائط میں سے ایک ہے۔

⑥...... باہمی اختلاف سے چھٹکارا حاصل کرنے کے لیے سنت کی طرف مراجعت کو ترک کر کے جھگڑے اور اختلاف ہی پر خوش رہنا، شریعت کی نظر میں مسلمانوں کی تمام کوششوں میں ناکامی اور قوت وطاقت اور شان وشوکت کے ختم ہو جانے کا ایک اہم سبب ہے۔

⑦...... رسول اللہ ﷺ کی مخالفت سے بچنا چاہیے کیونکہ اس مخالفت کا برا انجام دنیا اور آخرت دونوں میں ہے۔

⑧...... رسول اللہ ﷺ کے مشن اور حکم کی مخالفت کرنے والے دنیا میں مصیبت اور آخرت میں دردناک عذاب کے مستحق ہیں۔

⑨...... رسول اللہ ﷺ کے حکم اور آپ کی دعوت کو قبول کرنا واجب ہے اور یہ خوشگوار زندگی اور دنیا و آخرت کی سعادت کا سبب ہے۔

⑩...... نبی ﷺ کی اطاعت دخولِ جنت اور عظیم کامرانی کا سبب ہے اور آپ کی نافرمانی اور آپ کے متعین کردہ حدود سے تجاوز، جہنم اور رسوا کن عذاب میں دخول کا موجب ہے۔

⑪...... جو منافقین، اسلام کو ظاہر کرتے اور کفر کو چھپائے رکھتے ہیں، ان کی خاصیت یہ ہے کہ جب انہیں رسول اور رسول کی سنت سے فیصلہ کرانے کی دعوت دی جاتی ہے تو وہ اسے قبول نہیں کرتے، بلکہ اس سے لوگوں کو روکتے ہیں۔

⑫...... مومنین منافقین کی طرح نہیں ہیں، کیونکہ جب مؤمنین کو رسول سے فیصلہ کرانے

کی طرف دعوت دی جاتی ہے تو وہ فوراً اسے قبول کر لیتے ہیں اور بزبان حال و قال کہتے ہیں کہ ''ہم نے سنا اور مان لیا'' اسی کے ذریعہ وہ ''جنات نعیم'' کو پا کر کامران اور کامیاب ہوں گے۔

⑬......رسول اللہ ﷺ جس چیز کا بھی حکم دیں تو اس کی اتباع اسی طرح ضروری ہے جس طرح ہم پر یہ ضروری ہے کہ جس چیز سے آپ ہمیں روکیں تو ہم اس سے رک جائیں۔

⑭...... نبی ﷺ دین کے ہر معاملہ میں ہمارے لیے اسوہ اور نمونہ ہیں، اگر ہم مسلمان ہیں۔

⑮......جو کچھ بھی رسول اللہ ﷺ کی زبان سے نکلے وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے وحی ہے، اگر چہ اس کا تعلق دین سے اور ایسے غیبی امور سے ہو جسے عقل سے سمجھا جا سکتا ہو اور نہ ہی تجربہ سے کیونکہ نبی ﷺ کے پاس سے باطل کا گذر نہیں ہو سکتا، نہ آگے سے اور نہ ہی پیچھے سے۔

⑯...... نبی ﷺ پر جو قرآن حکیم نازل ہوا اور آپ کی سنت اس کی شرح ہے۔

⑰......قرآن کریم، سنت سے بے نیاز نہیں کرتا، بلکہ سنت کی اطاعت اور پیروی قرآن کریم ہی کی طرح لازم اور ضروری ہے اور جو شخص قرآن کریم کو لے کر سنت سے خود کو بے نیاز کر لے تو وہ رسول علیہ السلام کا مخالف اور آپ کا نافرمان ہے، اور اس طرح وہ مندرجہ بالا آیات کا بھی مخالف ہے۔

⑱......رسول اللہ ﷺ نے جسے حرام کر دیا وہ ٹھیک اسی طرح حرام ہے جسے اللہ تعالیٰ نے حرام قرار دیا ہے۔ اسی طرح ہر وہ چیز جسے رسول اللہ ﷺ نے پیش کیا ہے اور وہ قرآن حکیم میں نہیں ہے تو اس کی ٹھیک وہی حیثیت ہے جو قرآن حکیم کے اندر وارد حکم کی ہے، کیونکہ آپ ﷺ کا یہ فرمان ''اَلَا اِنِّیْ اُوْتِیْتُ الْقُرْاٰنَ وَمِثْلَهٗ مَعَهٗ '' (خبردار مجھے قرآن اور اس کے ساتھ اور اسی جیسی دوسری چیز بھی) عمومی حیثیت رکھتا ہے۔

⑲......گمراہی اور ضلالت سے بچنا صرف قرآن و حدیث سے تمسک ہی پر منحصر ہے اور یہ حکم قیامت تک کے لیے ہے، اس لیے اللہ کی کتاب اور نبی ﷺ کی سنت کے درمیان تفریق قطعاً جائز نہیں ہے۔

## عقائد اور احکام میں سنت کی اتباع ہر دور میں لازم ہے

محترم بھائیو! کتاب و سنت کی مندرجہ بالا نصوص جہاں قطعیت کے ساتھ اس بات کو بتاتی ہیں کہ سنت کی پیروی ہر اس چیز میں مطلقاً واجب ہے جسے نبی ﷺ لائے ہیں اور یہ کہ اگر کوئی سنت سے فیصلہ کرانے اور اس کے تابع ہونے پر راضی نہ ہو تو وہ مومن ہی نہیں ہے، تو وہیں میں چاہتا ہوں کہ آپ کی توجہ اس بات پر مبذول کراؤں کہ یہ نصوص اپنی عمومیت اور اطلاق کی وجہ سے دوسری دو اہم چیزوں کا بھی حکم دیتی۔

①...... ان نصوص کا حکم ان تمام لوگوں کو شامل ہے جن کو یہ دعوت قیامت تک پہنچے اور یہ چیز اللہ تعالیٰ کے اس قول سے صاف ظاہر ہے۔

لِاُنْذِرَكُمْ بِهٖ وَ مَنْۢ بَلَغَ ۔ (الانعام۔ ١٩)

ترجمہ: تا کہ میں تم کو اس کے ذریعہ ڈراؤں اور ان کو بھی جنہیں یہ بات پہنچے۔

اور اللہ تعالیٰ کا ایک اور قول:

وَ مَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا كَآفَّةً لِّلنَّاسِ بَشِيْرًا وَّ نَذِيْرًا۔ (سبا۔٢٨)

ترجمہ: ہم نے آپ کو تمام لوگوں کے لیے بشارت دینے والا اور ڈرانے والا بنا کر بھیجا ہے۔

رسول اللہ ﷺ نے اس کی تفسیر، احادیث میں اس طرح کی ہے۔

وَكَانَ النَّبِيُّ يُبْعَثُ اِلٰى قَوْمِهٖ خَاصَّةً وَبُعِثْتُ اِلَى النَّاسِ كَآفَّةً۔ ❶

ترجمہ: پہلے ''نبی'' خاص اپنی قوم کے پاس بھیجا جاتا تھا اور میں تمام لوگوں کی طرف بھیجا گیا ہوں۔

وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَا يَسْمَعُ بِيْ رَجُلٌ مِّنْ هٰذِهِ الْاُمَّةِ يَهُوْدِيٌّ وَّلَا نَصْرَانِيٌّ ثُمَّ لَمْ يُؤْمِنْ بِيْ اِلَّا كَانَ مِنْ اَهْلِ النَّارِ ۔ ❷

---

❶ (بخاری ٤٣٨ ومسلم ٣/ ٥٢١)

❷ (مسلم ١٥٣، ابن منده وغیره الصحیحه ۔١٥٧)

اللہ کی قسم کوئی یہودی یا نصرانی یا اس امت کا کوئی اور آدمی اگر میرے بارے میں سنے گا اور مجھ پر ایمان نہیں لائے گا تو وہ جہنمی ہوگا۔

② ......ان نصوص کا حکم دین کے تمام امور کو شامل ہے، خواہ وہ چیز علمی عقیدہ ہو یا عملی حکم یا اس کے سوا کوئی اور چیز، چنانچہ جب ہر صحابی پر یہ چیز واجب تھی کہ وہ ہر اس چیز پر ایمان لائے جو اس کو نبی ﷺ سے یا کسی دوسرے صحابی کے واسطہ سے پہنچے، تو ٹھیک اسی طرح سے تابعی پر بھی ایمان لانا واجب تھا جسے کوئی چیز صحابی کے واسطہ سے معلوم ہو۔ جب کہ صحابی کے لیے یہ چیز جائز نہیں تھی کہ وہ نبی ﷺ کی حدیث کو جو عقیدہ کے سلسلے کی ہے، محض اس دلیل کی بنیاد پر رد کر دے کہ وہ خبرِ واحد ہے اور اسے اس جیسے ایک صحابی نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے تو صحابی کے بعد آنے والوں کے لیے بھی اس دلیل سے حدیث کا رد کرنا جائز نہیں ہوگا جب تک یہ معلوم رہے کہ اس حدیث کا بیان کرنے والا ثقہ ہے، ٹھیک اسی طرح یہ چیز قیامت تک کے لیے مستمر ہونی چاہیے، ویسے یہ تابعین اور ائمہ مجتہدین کے زمانے میں اسی طرح تھی بھی، چنانچہ امام شافعی رحمہ اللہ سے اس سلسلے کی تصریح آگے آرہی ہے۔

## متأخرین کا سنت کو حَکَم (فیصل) بنانے کے بجائے خود اس پر حاکم بن جانا

پھر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور تابعین رحمہم اللہ کے بعد کچھ ایسے نا اہل آئے جو سنت نبویہ کو چند ایسے اصول وقواعد کی بنیاد پر چھوڑ بیٹھے جنہیں بعض متکلمین، اصولیین اور فقہائے مقلدین نے وضع کیا تھا، جس کا نتیجہ الغاء سنت اور اہمال حدیث کی شکل میں ظاہر ہوا، اس طرح احادیث کے ایک بڑے ذخیرہ میں شک وشبہ پیدا ہو گیا اور اس کا ایک خاصہ حصہ ان اصولوں کے خلاف ہونے کے ناطے متروک قرار پا گیا۔ اب ان لوگوں کے نزدیک آیت کا مفہوم ہی الٹا ہو گیا، بجائے اس کے کہ وہ قواعد کے سلسلے میں سنت کی طرف رجوع کرتے اور اسے حکم مانتے انہوں نے معاملہ ہی الٹ دیا اور سنت کو اپنے قواعد واصول پر پیش کیا۔ روایت ان کے اصولوں پر پوری اتری تو اسے قبول کر لیا ورنہ رد کر دیا۔

یہی سبب ہے کہ مسلمانوں اور نبی ﷺ کے درمیان کامل رابطہ منقطع ہو گیا، خصوصاً

متأخرین کے عہد میں (تو تعلق اور بھی کٹ گیا) اس طرح لوگ نبی ﷺ کے عقیدہ، سیرت، عبادت، صیام، قیام، حج، احکام اور فتاویٰ سے لاعلم ہو گئے۔ اب ان چیزوں میں سے کسی کے متعلق پوچھا جاتا ہے تو اس کا جواب یا تو ضعیف حدیث سے دیتے ہیں یا ایسی حدیث سے جس کی کوئی اصل نہیں ہوتی یا کسی خاص مذہب کو جواب میں پیش کرتے ہیں، اگر اس بات پر اتفاق ہو کہ وہ صحیح حدیث کے خلاف ہے اور انہیں توجہ دلائی جاتی ہے تو توجہ نہیں دیتے ہیں اور کچھ ایسے شکوک وشبہات کی بنیاد پر صحیح حدیث کی طرف رجوع نہیں کرتے جن کے ذکر کی یہ جگہ نہیں ہے۔ یہ سب کچھ کرنے کی وجہ وہی اصول وقواعد ہیں جن کی طرف اشارہ گزر چکا اور ان میں سے کچھ کا ذکر ان شاء اللہ آگے آئے گا۔

یہ وباء اس قدر عام ہو گئی ہے کہ تمام اسلامی ممالک، علمی رسائل ومجلات، اور تمام دینی کتب کو اس نے اپنی زد میں لے لیا ہے اور شاذ ونادر ہی کوئی چیز محفوظ ہو گی۔ کتاب وسنت کے مطابق فتویٰ دینے والا آپ معدودے چند افراد کو پائیں گے جو یک وتنہا ہوں گے۔ جمہور مفتی، مذاہب اربعہ میں سے کسی ایک کے اوپر اعتماد کرتے ہیں اور اگر اپنی خودساختہ کوئی مصلحت پیش آ گئی تو دوسرے مذہب کو بھی اختیار کر لیتے ہیں۔ حدیث تو ان کے یہاں قطعاً نسیاً منسیا ہو گئی ہے، الا یہ کہ اس پر عمل کرنے کی کوئی مصلحت آ پڑے جیسا کہ بعض لوگوں نے طلاق کے سلسلہ میں سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ کی روایت میں تین کے لفظ کے ساتھ وارد، روایت پر کیا جس میں ہے کہ وہ (تین طلاق) نبی ﷺ کے زمانے میں ایک تھی۔ ان لوگوں نے اب اسے ایک مذہب کا مقام دے دیا ہے، جبکہ وہ اس اصول کے گھڑنے سے پہلے اس حدیث پر نکتہ چینی کرتے تھے اور اس کی طرف بلانے والوں سے لڑائیاں کرتے تھے۔

## متأخرین کے یہاں حدیث کی اجنبیت

اس زمانے میں حدیث کی اجنبیت وغربت اور اہل علم اور اہل فتاویٰ کی جہالت پر ایک دلیل وہ جواب ہے جسے ایک معروف اسلامی مجلّہ نے اس سوال پر دیا ہے کہ کیا حیوانات کو دوبارہ اٹھایا جائے گا؟ جواب کے الفاظ یہ ہیں۔ ''امام آلوسی نے اپنی تفسیر میں کہا ہے کہ'' اس (یعنی

قیامت کے) روز حیوانات کے اٹھائے جانے کے بارے میں قرآن کی کوئی ایسی تصریح ہے، نہ قابل اعتماد حدیث جو ثقلین (انسان و جنات) کے سوا چڑیوں اور حیوانات کے اکٹھا کیے جانے پر دلالت کرتی ہو۔'' یہی وہ دلیل ہے جس کا سہارا جواب دینے والے نے لیا ہے اور یہ نہایت عجیب چیز ہے، اس سے اس بات کا اندازہ ہوتا ہے کہ اہل علم نے، علم حدیث کو کس قدر متروک قرار دے دیا ہے، غیر اہل علم کو تو چھوڑیئے (حقیقت یہ ہے) کہ اس سلسلہ میں ایک سے زائد احادیث ثابت ہیں جن میں تصریح موجود ہے کہ حیوانات کو اٹھایا جائے گا اور ایک کو دوسرے کا قصاص دلایا جائے گا، اسی سے متعلق صحیح مسلم کی ایک حدیث ہے۔

لَتُؤَدُّنَّ الْحُقُوقَ إِلٰى أَهْلِهَا حَتّٰى يُقَادَ لِلشَّاةِ الْجَلْحَاءِ مِنَ الشَّاةِ الْقَرْنَاءِ۔ ❶

ترجمہ: البتہ ضرور ضرور حق والوں کو حق دلایا جائے گا یہاں تک کی بے سینگ کی بکری کو سینگ والی بکری سے بدلہ دلایا جائے گا۔

سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ وغیرہ سے ثابت ہے کہ کافر جب اس قصاص کو دیکھے گا تو کہے گا، يٰلَيْتَنِيْ كُنْتُ تُرَابًا ۝ (النباء ۴۰) اے کاش! میں مٹی ہو جاتا۔

## متأخرین کے وہ اصول جن کی وجہ سے احادیث متروک ہوئیں

وہ کون سے اصول و قواعد ہیں جن کو متأخرین نے بنایا اور جن کی وجہ سے لوگ احادیث کے پڑھنے پڑھانے اور اس پر عمل کرنے کو ترک کر بیٹھے، اس کے جواب میں، میں کہتا ہوں کہ ان اصولوں کا حصر مندرجہ ذیل چیزوں میں ممکن ہے۔

① ...... بعض متکلمین کا یہ قول کہ حدیثِ آحاد سے عقیدہ ثابت نہیں ہو سکتا، آج کے بعض مبلغینِ اسلام نے تو اس کی تصریح کی ہے کہ آحاد کو عقیدہ کی بنیاد بنانا جائز نہیں، بلکہ حرام ہے۔

② ...... بعض وہ قواعد جنہیں کچھ مروجہ مسالک نے اپنے اصول کے اندر گھڑ کے رکھ لیا ہے۔ میرے سامنے اس وقت یہ چند چیزیں ہیں۔

---

❶ (مسلم ۶۰/ ۲۵۸۲)

